## لوح دست غیب

مالی آسودگی، ادائیگی قرض، کاروبار میں برکت، نوکری میں ترقی اور غیب سے تمام مالی مسائل کے حل کے لیے اس لوح کو ضرور استعمال کریں۔

## لوح آیت الکرسی

یہ عددی نقش آیت الکرسی جادو اور سحر وغیرہ سے متاثرہ فرد کے علاج اور تمام گھر کی جادو سے عمومی تحفظ اور بچاؤ کے لیے موثر ہے۔

## زچگی، امراض خواتین

بچوں کی پیدائش کے مسائل و امراض یا اس سلسلے میں سحری و روحانی، خصوصی نسوانی امراض غرضیکہ زچگی کے حوالے سے موثر ترین عمل ہے۔

## لوح خوش قسمتی

خاص کواکبی حالتوں یعنی کواکب کی سعد نظرات، شرف اور اوج میں یہ لوح تیار کی جاتی ہے۔ کسی بھی فرد کی بد قسمتی کو خوش قسمتی میں تبدیل کرنے کے لیے موثر لوح و نقش ہے۔

## طلسم تسخیر و حاجت

رزق، دولت، شادی، تسخیر مطلوب، تسخیر خلق، حصول عہدہ، انعامی بانڈ، تسخیر دشمن، حصول اولاد، صحت، جادو و سحر سے حفاظت، حفظ و امان یا کسی بھی مطلب کے لیے اس کو استعمال کر سکتے ہیں۔

## لوح اسم اعظم

ہر فرد کے مقصد اور نام کی مناسبت سے خاص اسم الٰہی استخراج کر کے ذہنی، روحانی، مالی، مادی ہر قسم کے مسائل کے حل کے لئے لوح اسم اعظم تیار کی جاتی ہے۔ خیال رہے یہ عمومی نہیں ہوتی بلکہ فرد کے نام اور نام والدہ کے حساب سے بنتی ہے اور خاص موثریت کی حامل ہوتی ہے۔

## طلسم صحت

فرد کو بیماری سے نجات اور صحت دلانے کی غیر معمولی برقی و مقناطیسی طاقت کی حامل ہوتی ہے۔ یہ طلسم کسی بھی مرض میں استعمال ہوسکتا ہے۔ بنیادی طور پر اس کی تیاری میں حصول صحت کے مقصد کو سامنے رکھا جاتا ہے۔

## طلسم تحفظ

دشمن سے حفاظت، سحری و آسیبی امراض سے بچاؤ، تحفظ، قوت جسمانی، حادثات سے بچاؤ اور دشمن کے اچانک وار سے محفوظ رہنے کے لیے بہترین ہے۔ یہ صرف تانبہ پر خاص اوقات میں بنایا جاتا ہے۔ زیر بحث مسائل کے حوالے سے یہ ادارہ "راہنمائے عملیات" کا خاص تحفہ ہے۔

## لوح مریخ

مقابلے میں کامیابی، مردانہ طاقت، صحت، جسمانی حالت میں بہتری، دشمنوں اور مخالفین کا مقابلہ کرنے اور غلبہ حاصل کرنے کے لیے موثر ہے۔

## لوح شمس

عزت وقار، لوگوں میں شہرت، کامیابی، عروج، حصول عہدہ، اعلیٰ پوزیشن، نوکری میں ترقی، اولاد نرینہ اور کاروبار میں ترقی اس لوح کے اثرات میں شامل ہے۔

کسی بھی وضاحت کے لیے دفتری اوقات میں مکمل اعتماد سے رابطہ کر سکتے ہیں

## یکم جنوری تا 22 جنوری

پچھلے عرصے کی نسبت یہ وقت معاملات محبت والفت کے حوالے سے زیادہ بہتر ہوگا، اس عرصہ میں جن لوگوں کے ساتھ تعلقات بنیں گے ان کو زیادہ بہتر اور مفید قرار دیا جاسکتا ہے۔ اسی طرح بیرون ملک میں رہنے والے افراد سے فوائد یا اگر خود باہر جانا چاہیں یا بیرون ملک تعلیم و بزنس کے حوالے سے سفر کرنا چاہیں تو اچھے نتائج حاصل ہوں گے۔ اسی طرح صاحب حیثیت لوگوں، افسران بالا یا اوپر کے طبقے کے بزنس مینوں کے ساتھ تعلق قائم ہو سکے گا۔ تاہم ایک بات یاد رکھیں اس عرصہ کے دوران جہاں آپ اپنی اوقات سے باہر ہوئے وہاں کام خراب ہو جائے گا۔ معاملہ چاہے جنس مخالف کا ہو یا بزنس ڈیل کا۔ اپنے حدود اربعہ اور حد بندی کا تعین بہت ضروری ہوگا۔ یہی وہ بات ہوگی جس پر عمل پیرا نہ ہوکر آپ اپنے لیے بعض مشکلات و مسائل پیدا کریں گے۔ یوں عمومی لحاظ سے اچھا وقت ہے۔

## 23 جنوری تا 17 مارچ

اس وقت کے بارے میں ہمارا مشورہ ہے کہ بہت زیادہ توقعات وابستہ نہ کریں اور اپنے آپ کو قائم کرنے کی کوشش کریں۔ مالی و مادی لحاظ سے تنگی کا سامنا ہوگا۔ یا تو آمدن کم ہوگی اور اگر آمدن ہوگی تو پھر خرچ ہونے کی بھی کوئی نہ کوئی سبیل نکل آئے گی۔ ایسے اوقات ہوں گے جو آپ کی صحت کو نفسیاتی اور جذباتی حوالے سے متاثر کریں گے۔ ہاں ایک بات ہے آپ اپنے مالی، مادی اور دیگر معاملات میں ایک حد تک بہتری لا سکتے ہیں بشرطیکہ آپ حد درجہ ہوشیار اور محتاط روی کا طرز کار اختیار کریں۔ ذاتی طور پر بھی خرابی صحت کا خطرہ ہے۔ بانڈ اور ریس کے شوقین خواتین و حضرات زیادہ بڑی رقم نہ لگائیں، کم ہی چانس نظر آتا ہے۔ دوسرے معاملات میں تناؤ کی طرح اس عرصہ میں مخالفین اور تنقید نگاروں کا سامنا ہوگا۔ تاہم زیادہ پریشانی میں پڑنے کی بجائے معاملات کو کچھ عرصہ کے لئے التواء میں ڈال دیں، آنے والوں دنوں میں کچھ نہ کچھ حل نکل آئے گا۔ شراکت سے آنے والی آمدن، وراثت اور خاندانی جائیداد کے حوالے سے کمزوری نہ دکھائیں ورنہ آپ کے حق کے مارے جانے کا قوی امکان ہے۔ قطعاً سستی کا مظاہرہ نہ کریں۔

## 18 مارچ تا 4 مئی

ایک ایسا وقت جو کئی حوالوں سے سعادت کا مظہر ہوگا۔ انسان کے دل و دماغ میں کئی ایک خواہشات براجمان ہوتے ہیں اور یہ وقت نجومی لحاظ سے ایسا ہے جو ظاہر کرتا ہے کہ اس قت آپ کی کوئی نہ کوئی حقیقی خواہش ضرور پوری ہوگی۔ عمومی لحاظ سے دیکھا جائے تو مالی و مادی حوالے سے اچھا وقت ہے مالی آسودگی اور خوشحالی کا حصول ہوگا۔ وہ لوگ جو پیشہ ور ہیں وہ اپنے اپنے پیشے میں نام کمائیں گے۔ میڈیا اور ایسے دیگر شعبوں سے تعلق رکھنے والے لوگوں کو شہرت اور نام ملے گا۔ حلقہ احباب میں وسعت ہوگی اور مختلف لوگوں کے ساتھ تعلقات اور مجالس کا موقعہ ملے گا۔ گھر اور گھر سے باہر عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ شادی شدہ افراد کو ازدواجی حوالے سے خوشگوار ماحول میسر ہوگا اور خاندانی خوشیاں نصیب ہوں گی۔ اس برج سے متعلق وہ لوگ جو مختلف امراض کا شکار تھے۔ اب وقت ہے کہ اچھے ڈاکٹر اور علاج سے صحت یاب ہوں گے۔ بڑے بہن بھائی فوائد کا باعث ہوں گے۔ ہمسایوں کے ساتھ تعلق میں تناؤ آسکتا ہے۔

## 5 مئی تا یکم جولائی

اب آپ ایک ایسے وقت میں داخل ہوں گے جو آپ کے معاملات

میں آسودگی لانے کا باعث ہوگا۔ کوشش اور ہمت آپ کی ہی ہوگی۔ بہر حال اس وقت خاص طور پر بیرون ملک جانے یا رابطہ قائم کرنے یا بزنس وغیرہ کرنے کے حوالے سے اچھے احکام سامنے آرہے ہیں۔ سو اس حوالے سے اپنی کوشش کریں، اللہ بہتر کرنے والا ہے۔ اندرون ملک سفر چاہے میل ملاقات چاہے پیشہ وارانہ ہو مفید ثابت ہوگا۔ اس وقت کے حوالے سے گو اچھے اشارے مل رہے ہیں تاہم ہمارا مشورہ ہے اپنے مزاج پر قابو رکھیں اور بے مقصد بھاگ دوڑ اور کبھی ایک معاملہ اور کبھی دوسرا معاملہ ہاتھ میں لے کر زندگی بسر کرنے کا رویہ مثبت نتائج نہیں لائے گا۔ اپنے ذہن کو ایک جگہ مرتکز کریں اور اپنی تمام تر ذہنی اور جسمانی طاقتوں کو مقررہ منزل کے حصول کے لیے استعمال کریں یہی وقت کا تقاضہ ہے۔

## 2 جولائی تا 22 اگست

جو لوگ تعلیمی شعبے سے کسی طرح منسلک ہیں یا اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے خواہش مند ہیں یا حصول تعلیم کے لیے بیرون ملک جانے کے خواہش مند ہیں ان کو اس وقت اچھے مواقع ملیں گے۔ وہ لوگ جو بانڈ نمبروں اور ریس وغیرہ جیسے کاموں میں پیشہ وارانہ بنیادوں پر ملوث ہیں ان کے لیے اچھا وقت ہے۔ سمجھ داری سے کام لیتے ہوئے کافی آمدن ہو سکتی ہے۔ تاہم وہ جو شوقین ہیں اور تجربہ نہیں رکھتے وہ باز رہیں ان کو فائدہ نہ ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران اپنی کھانے پینے کی عادات اور دیگر معاملات پر نظر رکھیں۔ ضرورت سے زیادہ کھانا، چائے، سگریٹ اور نشہ آور اشیاء کا استعمال عام حالات میں بھی نہ ہو۔ تاہم اس وقت خاص طور پر یہ سب کچھ آپ کی صحت کے لیے غیر مفید اور حد درجہ نقصان دہ ثابت ہوگا اور آپ کو بیماری کی صورت میں بے قاعدگی کی زکوۃ دینا ہوگی۔ اس عرصہ کے دوران سیر و تفریح کے مواقع ملیں گے تاہم سیر و تفریح میں مزاح کو ایک حد کے اندر رکھیں۔

## 23 اگست تا 12 ستمبر

اب جو حالات پیش آئیں گے ان کو نہ تو منفی اور نہ ہی مثبت کہا جا سکتا ہے۔ کچھ یوں ہے کہ کچھ معاملات اچھے طریقے سے طے ہوں گے۔ اور کچھ غیر معمولی صورت حال کا سامنا ہوگا۔ وہ لوگ جن کا کاروبار یا نوکری کچھ ایسی ہے جس میں سفر سے واسطہ رہتا ہے ان کے لیے کاروبار و روزگار کے حوالے سے مثبت وقت ہے۔ جس قدر حرکت کریں گے اسی قدر کامیابی کا زیادہ امکان ہے۔ اس عرصے کے دوران اعلیٰ طبقے اور اپنے اپنے شعبوں میں کامیاب لوگوں کے ساتھ تعلق واسطہ پیدا ہوگا۔ اور یوں آپ کا حلقہ اثر دن



بدن پھیلتا چلا جائے گا۔ ایک دوسرا شعبہ جو اس عرصہ میں متحرک ہوگا وہ ہے آپ کے جنس مخالف کے ساتھ تعلقات۔ ایک تو شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں جو گرم جوشی ہوتی ہے اس کا فقدان محسوس کریں گے۔ زوجین میں باہم اختلاف کا واضح امکان ہے۔ اسی طرح جنس مخالف کے ساتھ تعلق یا روابط کوئی پائیدار، تعلق کا پیش خیمہ ثابت نہ ہوگا۔ سو یہ کہا جا سکتا ہے کہ آپ چاہے شادی شدہ ہوں چاہے غیر شادی شدہ جنس مخالف کے حوالے سے یہ وقت کچھ مواقع اس حوالے سے نہیں لائے گا۔ شادی، منگنی وغیرہ سے اس عرصہ میں پرہیز رکھیں۔ صاحب حیثیت لوگوں کے ساتھ یا ان کے پیچھے چلنے کی حد تک تو ٹھیک ہے۔ ان کی برابری کا دعویٰ نہ کر بیٹھیں ورنہ لینے کے دینے پڑ جائیں گے۔

## 13 ستمبر تا 12 نومبر

اب ایسے وقت کی ابتدا ہو رہی ہے۔ جس میں اللہ کے فضل و کرم سے حالات میں جاری سختی میں کمی کا اشارہ ملتا ہے۔ وہ لوگ جو ایسے شعبوں سے متعلق ہیں جہاں شہرت اور عوامی مقبولیت کا حصول ہو سکتا ہے ان کو ضرور یہ خوشی نصیب ہوگی اور عوام میں جانے جائیں گے۔ آرٹ اور فنون لطیفہ سے متعلق لوگ بھی کامیابی اور شہرت پائیں گے۔ اس برج سے تعلق رکھنے والے طالب علم تعلیمی شعبے میں کامیابی حاصل کریں گے اور اگر کوئی خاص مقاصد ہوں گے تو ان کی تکمیل کے اسباب بھی پردہ غیب سے ظہور ہوں گے۔ ماسوائے اُن کے جو مزمن اور متعدی امراض کا شکار ہوں گے۔ اس برج سے متعلق لوگوں کی صحت اچھی رہے گی اور قدیمی بیماریوں میں اصلاح

اور بہتری ہوگی۔ موج مستی والے ذہن کے لوگوں کو جنس مخالف کے ساتھ تعلقات بنانے کے مواقع دستیاب ہوں گے مگر اس بات کا دھیان رکھیں یہ تعلق شادی کے بندھن میں شائد ہی تبدیل ہو۔ یہ پس وقتی بخار ہے جو جلد اتر جائے گا۔ بانڈ ریس اور ایسے ذرائع سے تعلق رکھنے یا آمدن کے لیے کوشش کی جاسکتی ہے۔ کامیابی کے امکان ہیں تاہم بڑی رقم یا اوقات سے باہر ہو کر مت کھیلیں۔ بہر حال یہ جوا ہے۔ صاحب حیثیت اور حکومتی اداروں یا جس فرم یا دفتر میں کام کر رہے ہیں اس کے ذمہ دار افراد سے تعلقات پیدا ہو سکتے ہیں۔

### 13 نومبر تا 30 نومبر

وہ نوکری پیشہ افراد جو عرصے سے ترقی کے خواہش مند تھے یا کسی بہتر جگہ یا پوزیشن والی نوکری کی تلاش میں تھے اب وقت ہے کہ ان کی مراد پوری ہوتی نظر آ رہی ہے۔ اسی طرح کاروباری افراد کے لیے خوشی لانے والا وقت ہے۔ عزت و وقار میں اضافہ ہوگا اور لوگوں کے درمیان اچھی جگہ پائیں گے۔ شہرت اور نام حاصل ہوگا۔ دوسرے لوگوں میں اچھا مقام پوزیشن اور عزت ملے گی۔ اس وقت آپ اپنے یا گھریلو کام کے حوالے سے قیمتی اشیاء کا اضافہ کریں گے۔ سیاسی اُمور سے تعلق رکھنے والوں کو عہدے کے حصول یا حسب منشا کام کروانے کے لیے اس وقت سے فائدہ اُٹھانا چاہیے۔

### یکم دسمبر تا 31 دسمبر

اب جو وقت ہے اس وقت محتاط رویہ اختیار کریں۔ خاص طور لوگوں کے ساتھ لین دین کرنے، معاملات طے کرتے اور گفتگو کرتے ہوئے اپنے مزاج کو کنٹرول میں رکھیں پہلے تاؤ پھر غصہ اور پھر ہاتھا پائی کی نوبت آسکتی ہے۔ اگر معاملہ زیادہ بڑھا تو جسمانی طور پر بھی متاثر ہو سکتے ہیں۔ وہ لوگ جو مزمن امراض کا شکار ہیں وہ محتاط رہیں ان کے آپریشن یا مرض میں بڑھوتری کا خطرہ ہے۔ شان و شوکت کو قائم رکھنے کے لیے روپیہ کا استعمال کرنا چاہیں گے۔ گو ہم اس کا مشورہ نہیں دیتے کیونکہ حاصل کچھ نہ ہوگا۔ وراثت، خاندانی جائیداد اور ایسے معاملات پر خصوصی توجہ دیں۔ پراپرٹی وغیرہ کی خرید فروخت نہ کریں۔





## جنسی قوت

دوسرے امراض کی طرح جنسی مسائل بھی ایک مرض سے زیادہ کچھ نہیں لیکن مردوں کے حوالے سے کیونکہ یہ ان کی انا اور مردانہ صفت کے لیے خطرہ کا باعث بن جاتے ہیں کیونکہ خوف یہ پیدا ہو جاتا ہے کہ لوگ ان کو نامرد کا خطاب دے دیں گے۔ جواہراتی علاج کے حوالے سے ترملین اور ایک ایسا قدرتی جواہر ہے جو جنسی قوت کو بڑھانے اور اس کی لذت میں اضافہ کا باعث مانا جاتا ہے۔ جنسی عمل کے دوران ذہنی دباؤ کا شکار ہونے والوں کو بھی اس جوہر کو استعمال کرنا چاہیے۔ اس میں دباؤ کو کم کرنے، جنسی قوت ہمت حوصلہ اور لذت کو بڑھانے کی خصوصیت موجود ہیں۔ اعتماد کے ساتھ اس کا استعمال مفید ثابت ہوگا۔ اصل ترملین اور یاقوت آپ ادارہ راہنمائے عملیات سے طلب کر سکتے ہیں قیمت اور مزید رہنمائی کے لیے دفتری اوقات میں رابطہ کر سکتے ہیں۔

ثور

**یکم جنوری تا 22 جنوری**

پچھلے عرصے کی نسبت جاری وقت کئی ایک معاملات میں آسودگی کا باعث ہوگا۔ وہ لوگ جو زیارت یا کسی قسم کا مذہبی سفر کرنے کے خواہش مند ہیں توقع ہے ان کو ایسے مواقع ملیں گے۔ حکومتی اُمور اور معاملات میں آسانی کا پہلو سامنے آئے گا۔ اب تک جن مسائل کا شکار تھے اب ان سے باہر نکلنے اور سکون کی سانس لینے کا موقع ملے گا اور اللہ کی رحمتیں شامل حال ہوں گی۔ حکومت سے متعلق کاموں میں رکاوٹ دور ہوگی اور افسران بالا اور حکام بالا سے تعاون حاصل ہوگا۔ نوکری پیشہ افراد کو بھی نسبتاً آسان وقت سے واسطہ پڑے گا۔ اس عرصہ کے دوران بہتر ہے اللہ واسطہ صدقہ خیرات یا نیک نامی کے کاموں میں حصہ دیں۔ یہی چیز آپ کے لیے آسانی اور بہتری پیدا کرے گی۔ مالی اور مادی معاملات کے حوالے سے اچھا وقت ہے اور ان سمتوں میں اچھے حالات سے واسطہ رہے گا۔ کسی پرانی امید و خواہش کے پورا ہونے کے بھی امکانات ہیں۔ وہ لوگ جو پہلے مخالفت پر کمر بستہ تھے اور تنگ کررہے تھے اب اِن کو راہ راست پر لانے کا موقع ملے گا اور آپ کو ان پر غلبہ حاصل ہوگا۔ حج اور دیگر بیرون ملک سفر کے حوالے سے بھی اچھی پیش رفت ہوگی۔

**23 جنوری تا 17 مارچ**

اب تک جو تکالیف آپ برداشت کرتے آئے ہیں، جاری کوا کبی صورت حال کے تحت لگتا ہے کہ قدرت کافی حد تک آپ پر مہربان ہوگئی ہے۔ بچوں کے حوالے سے اب تک جو مسائل تھے ان کا حل نکل آئے گا، صرف صحت میں نہیں، تعلیم اور دیگر معاملات زندگی کے بارے میں بھی مثبت تبدیلیاں سامنے آئیں گی۔ وہ جن کے بچے بڑے ہیں وہ پیشہ ور امور میں اپنی صلاحیتوں کا خاطر خواہ مظاہرہ کریں گے۔ عمومی طور پر آپ کی مالی و مادی زندگی میں اچھی تبدیلی آنے کی توقع ہے۔ اب مالی امور میں آسودگی پیدا ہونے کے اسباب نظر آئیں گے۔ وہ لوگ جن کا تعلق سیلز وغیرہ کے شعبے سے ہے اور کام کے حوالے سے کافی گھومنا پڑتا ہے۔ ان کو خاص طور پر کامیابی نصیب ہوگی۔ چھوٹے بہن بھائیوں سے حصول مفاد ہوگا۔ بانڈ ریس جیسے کاموں میں کامیابی کی توقع کی جاسکتی ہے۔ تاہم زیادہ رقم نہ لگائیں۔ خاص بات اس وقت یہ بھی کہ آپ کے مخالفین جواب تک آپ کے لیے کافی مسائل کا باعث بنے رہے تھے اب ان کا سد باب ہوگا۔ اور اِن کے مقابلہ میں آپ کو غلبہ حاصل ہوگا۔ ہاں اس عرصہ میں قرض وغیرہ جیسے معاملات سے دور رہیں اس حوالے سے مستقبل میں مسائل آئیں گے۔ سونا ادھار لیں نہ دیں۔

**18 مارچ تا 4 مئی**

اب تک جن مسائل کا شکار تھے اب ان سے باہر نکلنے اور سکون کی سانس لینے کا موقع ملے گا اور اللہ کی رحمتیں شامل حال ہوں گی۔ حکومت سے متعلق کاموں میں رکاوٹ دور ہوگی اور افسران بالا اور حکام بالا سے تعاون حاصل ہوگا۔ نوکری پیشہ افراد کو بھی نسبتاً آسان وقت سے واسطہ پڑے گا۔ اس عرصہ کے دوران بہتر ہے اللہ واسطہ صدقہ خیرات یا نیک نامی کے کاموں میں حصہ دیں۔ یہی چیز آپ کے لیے آسانی اور بہتری پیدا کرے گی۔ مالی اور مادی معاملات کے حوالے سے اچھا وقت ہے اور ان سمتوں میں اچھے حالات سے واسطہ رہے گا۔ بیرون ملک سفر کی کوشش کررہے ہیں تو اس حوالے سے پیش رفت ہوتی نظر آرہی ہے۔ مخالفین کی طرف سے پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا تو اب وقت ہے کہ جب آپ ان کو منہ توڑ جواب دے

# سہ جہتی طلسم زہرہ

زہرہ کا زیر بحث طلسم کئی حوالوں سے موثر و متبرک ہے۔ وہ لوگ جو اپنی زندگی آرام، سکون اور آسودگی سے بسر کرنا چاہتے ہیں۔۔ ان کے لیے یہ طلسم ایک نعمت کی سی حیثیت رکھتا ہے۔ حصول دولت اور خوشحالی جیسے مقاصد میں بھی موثر کردار ادا کرتا ہے۔ اس طلسم کا ایک خاص استعمال پیار محبت اور جنسی معاملات میں ہے۔ وہ لوگ جو حصول مطلوب کے مسئلے کا شکار ہیں یا وہ جو کسی خاص فرد کو اپنا دوست بنانا چاہتے ہیں یا کسی خاص فرد کے ساتھ شادی کے خواہش مند ہیں ان سب کے لیے یہ طلسم کام دے گا۔

عام لوگوں کے دلوں میں محبت پیدا کرنے اور لوگوں کا رجحان اور طلب اپنے لیے پیدا کرنے کے لیے بھی یہ موثر ہے۔ یہ تسخیر، محبت اور الفت جیسے معاملات سے منسوب ہے اور آپ میں دوسروں کے لیے کشش اور طلب پیدا کرتا ہے۔ وہ لوگ جو فنون لطیفہ مثلاً فلم، ٹی وی، ڈرامہ، آرٹ اور دوسرے ایسے شعبوں سے متعلق ہیں ان کے لیے بھی یہ بہت فائدہ مند ہے۔ لوگوں میں شہرت اور شائقین کی توجہ حاصل کرنے اور ان کے دلوں میں داخل ہونے اور راج کرنے کے لیے اس طلسم سے ضرور فائدہ اُٹھانا چاہیے۔ اسی طرح وہ تمام لوگ جن کے پاس گاہک آتے ہیں اور ان کو ضرورت ہوتی ہے کہ زیادہ سے زیادہ لوگ ان کے پاس آئیں، ان کے لیے بھی اس طلسم کو استعمال کرنا بہت مفید ہے۔ جنسی کشش اور جنس مخالف کی توجہ حاصل کرنے کے حوالے سے بھی اس کو استعمال کیا جاسکتا ہے۔

سکتے ہیں۔ پرانی اُمیدوں اور خواہشات کو عملی شکل دینے کی کوشش کریں کامیابی کی توقع ہے۔

### 5 مئی تا یکم جولائی

یہ وقت بہت سے امیدوں اور توقعات کے پورا ہونے کا مظہر ہے۔ باؤنڈریس ایسے کام جن میں اچانک کامیابی کا حصول ہوسکتا ہو میں کامیابی اور حصول زر کی کافی توقع ہے۔ جیسے آمدن میں اضافہ نظر آتا ہے ایسے ہی اخراجات بھی بڑھتے دیکھائی دیتے ہیں۔ کچھ تو خوشی کے اظہار، گھر کی مرمت اور ایسے کاموں پر ہوں گے اور کچھ افراد میں کسی فرد خصوصاً والدہ وغیرہ کے بیماری یا خرابی صحت کے باعث ہوں گے۔ بہر حال توجہ دی تو مرض و تکلیف کا زیادہ سامنا نہ ہوگا۔ اولاد کی طرف سے خوشی اور اطمینان کی خبریں ملیں گی۔ دوستوں اور تعلق داروں میں اضافہ ہوگا۔ خاندان میں خوشی کی تقریب ہوگی۔ آپ سے عمر میں اگر بڑے، بہن بھائی ہیں تو ان سے توقعات کے حصول اور کاموں کے لیے، مدد طلب کی جاسکتی ہے۔ مکان کی تعمیر اور اس حوالے سے یا صرف جائیداد بنانے کے حوالے سے زمین کی خریداری یا کرایہ وغیرہ کے لیے نئے مکان کی تلاش میں کامیابی ہوتی نظر آتی ہے۔

### 2 جولائی تا 22 اگست

جاری کو ابھی صورت میں سنجیدہ رویہ اختیار کرلیں۔ پہلی سی آزادروی اور آسودگی نہ ہوگی بلکہ رکاوٹ اور دباؤ محسوس کریں گے۔ کئی کاموں اور امور میں رکاوٹ اور التواء کا قوی امکان ہے تاہم عمومی حوالے سے مادی و مالی امور میں ابھی بھی آسودگی کا عنصر باقی رہے گا۔ تاہم صحت کے حوالے سے اچھا وقت نہیں ہے۔ ذاتی صحت، شریک حیات اور بچے اگر ہیں تو ان کی صحت، یعنی کہیں نہ کہیں کوئی نہ کوئی مسئلہ اور خرچہ اس حوالے سے پڑا رہے گا۔ سو ہمارا مشورہ ہے کہ اس حوالے سے جیسے ہی کوئی تکلیف دہ صورت حال سامنے آئے فوری علاج معالجہ پر توجہ دیں اور بے توجہی نہ برتیں۔ اور اگر آپ سائیکل یا گاڑی وغیرہ کے مالک ہیں تو خوب سوچ سمجھ کر ان کا استعمال کریں۔ ٹریفک اور پیدل چلتے ہوئے بھی محتاط رہیں حادثہ کا خطرہ ہے۔ وہ لوگ جو شراکت وغیرہ کرنے کے خواہش مند ہیں ان کے لیے یہ رسک لینا ٹھیک رہے گا اور معاملات کو سمجھ داری سے طے کرنا آپ پر ہے اور امید ہے لکھتے پڑھتے آپ کوئی غلطی نہ کریں۔ شادی اور منگنی وغیرہ اس عرصہ میں نہ کریں۔ شراکت جنس مخالف کے ساتھ نہ ہو۔

الواح بروج

| نام بروج | تانبہ | چاندی |
|---|---|---|
| حمل، ثور، جوزا، سرطان، اسد، سنبلہ، میزان، عقرب، قوس، جدی، دلو، حوت | 2100 | 4500 |
| ذاتی | 7000 | 11000 |

## 23اگست تا12ستمبر

یہ دورانیہ ایک اچھے وقت کا اشارہ دے رہا ہے۔ مادی اور کاروباری حوالے سے آسودگی کا حصول ہوگا۔ وہ کاروباری افراد جو عرصے سے کام کو بڑھانے کا سوچ رہے تھے۔ اب وقت ہے کہ ایسا کر سکیں گے۔ اِس طرح نوکری پیشہ افراد کو بھی کوئی نہ کوئی آسودگی یا اضافی آمدن ہو سکتی ہے۔ بہر حال مجموعی طور پر اس برج سے متعلق لوگوں کے حالات میں مثبت تبدیلی آئے گی۔ صاحب حیثیت و مرتبہ افراد کے ساتھ ہوں گے۔ گھریلو اور ازدواجی زندگی خوشگوار ہوگی اور باہم افراد خانہ پُرسکون اور لطف اندوز زندگی بسر کریں گے۔ چانس اور انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے اپنے حدود اربعہ کے اندر رہ کر کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔ تاہم ہمارا مشورہ ہے اس عرصہ کے دوران وراثت سے متعلق معاملات کے حوالے سے قطعاً کوئی لاپرواہی اختیار نہ کریں۔ ورنہ آگے چل کر معاملات منفی شکل اختیار کر جائیں گے۔ وہ لوگ جو دوسروں کے روپے کو اپنے برنس میں لگانا چاہتے ہیں یا دوسروں کے روپے سے اپنا برنس کرنا چاہتے ہیں ان کو بھی تکمیل خواہش کا کوئی نہ کوئی راستہ مل جائے گا۔ بیرون ملک سفر یا کام کے حوالے سے جلد بازی لاپرواہی سے کام نہ لیں۔

## 13ستمبر تا12نومبر

یہ وقت سارے معاملات میں تو نہیں البتہ کئی ایک ایسے معاملات سے جو پچھلے کافی عرصے سے آپ کو تنگ کر رہے تھے ان میں سکون کا سانس دینے کا باعث ہوگا۔ کاروباری لوگ جو کسی کامیابی کا انتظار کر رہے تھے یا نوکری پیشہ جو سہولت تلاش کر رہے تھے اب وقت ہے کہ ان کی خواہشات کی کسی نہ کسی طور تکمیل ہو سکے۔ خصوصاً نیا کام شروع کرنے یا پرانے کام کو بڑھانے اور ترقی دینے کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ اس عرصہ کے دوران اس برج کے جو لوگ عشق و محبت کے چکروں میں رہتے ہیں ان کو بھی دل خوش کرنے کے مواقع ملتے نظر آ رہے ہیں۔ تاہم آنے والے دنوں کے حوالے سے محتاط طرز عمل کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ شادی شدہ افراد کی زندگی بہتر گزرے گی اور جن میاں بیوی میں اختلاف تھا یہ مناسب وقت ہے کہ ان کو اپنے اختلافات دور کرنے کی کامیاب کوشش کرنی چاہیے۔ صحت کی طرف سے ابھی بھی لاپرواہی نہ کریں۔ مخالف عملیاتی حوالے سے بھی نقصان پہنچانے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ بلکہ وہ آپ کے خلاف حکام بالا تک بھی جا سکتا ہے، تاہم ان دنوں میں آپ کو زیادہ نقصان پہنچانے یا تکلیف دینے کی پوزیشن میں نہ ہوگا۔ قریبی عزیز و اقارب سے تعلقات زیادہ خوشگوار نہ ہوں گے۔

## 13نومبر تا30نومبر

نوکری پیشہ افراد کو افسران بالا کی طرف سے مثبت رویہ ملے گا اور ان کی پوزیشن مستحکم ہوگی۔ پیشہ ورانہ سیاست میں حکومتی اور اعلیٰ افسران کا تعاون رہے گا۔ بہت ممکن ہے اس حوالے سے ترقی یا مالی فائدہ ملے۔ وہ جو کاروبار میں ہیں ان کو بھی اچھی امید رکھنی چاہیے، کاروبار کے پھلنے پھولنے کے اچھے امکانات ہیں۔ شادی یا منگنی وغیرہ کے خواہشمند بھی اس عرصہ میں خوشی دیکھ سکیں گے۔ گھریلو ماحول اور گھر کو خوشگوار بنانے کی طرف رجحان رہے گا۔ گھر کی تزیین و آرائش کی طرف متوجہ ہوں گے۔ وہ افراد جو اس سے پہلے صحت کے مسائل کا شکار تھے اب ان کو بھی صحت میں بہتر اور مناسب اور درست علاج کی سمت ملے گی۔

## یکم دسمبر تا31دسمبر

اب تک جو آسودگی اور کسی حد تک مثبت وقت تھا اس میں سختی کا عنصر در آئے گا وہ جو آپ کے مخالف اور خفیہ دشمن تھے وہ اپنی سرگرمیاں ایک دفعہ پھر شروع کر دیں گے۔ سو ان سے محتاط رہیں اور کسی طور ان کے جال میں نہ پھنسیں، چاہے کتنا بھی دل لبھانے والا ہو۔ کاروباری یا پیشہ ورانہ امور کی انجام دہی کے لیے سفر درپیش ہوگا اور یہ اچھا بھی ثابت ہوگا۔ افراد خانہ کے ساتھ تعلقات پر نظر ثانی کریں اور تناؤ جو پیدا ہو رہا ہوگا اس کو کم سے کم کرنے کی کوشش کریں، صحت کا دھیان رکھیں۔ ملازمین توجہ کے طالب ہوں گے اور اگر آپ ان سے پورا کام لینے کے خواہش مند ہیں تو پھر ان پر پوری توجہ بھی دیں۔ مالی معاملات کے حوالے سے عمومی طور پر اچھا وقت ہے۔

## تبدیلی شخصیت

ماروائی علوم میں مانا جاتا ہے کہ انسان کے گرد مختلف روشنیوں کا ایک خاص ہالہ ہوتا ہے۔ جس کو اورا کا نام دیا جاتا ہے۔ گولڈن پکھراج یا اس سے ملتا جلتا رنگ جب پکھراج کا ہو تو یہ انسان کے اس روشنیوں کے سمندر میں مثبت تبدیلی اور شخصیت میں سکون و توازن لانے کا باعث ہوتا ہے۔ فطرتی طور پر مثبت حالات و واقعات انسانی زندگی میں پیش آنا شروع ہو جاتے ہیں۔

# جوزا

## یکم جنوری تا 22 جنوری

یہ وقت تبدیلی حالات کا مظہر ہے۔ معاملات میں رکاوٹ اور مسائل سر اٹھاتے محسوس ہوں گے۔ روپیہ کا استعمال اور اخراجات زیادہ تر ایسے مقام پر ہوں گے جہاں آپ کو زیادہ توقع نہ ہوگی۔ کسی بے وقت شادی یا مرگ کا آنا یا پھر گھر میں بیماری کا داخل ہونا اور ڈاکٹروں اور ادویات پر ایک بڑی رقم خرچ ہونا وغیرہ جیسے معاملات پیش آسکتے ہیں۔ خاص طور پر بیوی کی صحت کا خیال رکھیں اور بیماری کے پھیلنے سے پہلے کنٹرول کرنے کی کوشش کریں۔ آپ کے مخالفین بھی اس وقت سر اٹھانے کی کوشش کریں گے اور اگر وہ یا آپ غیر قانونی ذرائع سے فیصلہ کرنے کی کوشش کریں گے تو کچھ بعید نہیں کہ آپ جسمانی تکلیف، درد اور زخم کا شکار ہوں۔ معاملات کو جس قدر خوش اسلوبی سے ہو سکے طے کرنے کی کوشش کریں۔ اس وقت مار پیٹ یا زور زبردستی سے کچھ حاصل نہ ہوگا۔ بلکہ آپ کا نقصان اور پریشانی بڑھے گی۔ اس عرصہ کے دوران یہ بھی ممکن ہے کہ مخالفین اور خفیہ دشمن اپنی کارستانیوں میں تیزی لے آئیں۔ ان کے اقدامات میں خفیہ سازش سے لے کر آپ کو مسائل کا شکار کرنے کے لئے جادو ٹونے کا استعمال بھی ہو سکتا ہے۔ میٹھی بات اس عرصہ میں یہ ہو سکتی ہے کہ آپ کو مذہبی حوالے سے کسی سفر کا موقع ملے۔ بیرون ملک جانے کے شوقین اس وقت مشکوک طریق یا کاغذات استعمال نہ کریں، پکڑے جانے کا واضح حکم سامنے آرہا ہے۔

## 23 جنوری تا 17 مارچ

اب تک آپ جن مسائل کا سامنا کر رہے تھے اب آنے والے وقت اس حوالے سے آسودگی اور بہتری کا اشارہ دے رہا ہے۔ روزگار کے حوالے سے آپ کا تعلق نوکری کرنے والے شعبے یا یا کاروباری طبقے سے ہو یا آپ کمیشن ایجنٹ ہوں یا جو بھی کوئی اور صورت حال ہو، یہ بات طے ہے کہ اللہ کے فضل سے آپ اپنے اپنے شعبہ حیات میں کامیابی کا اور ترقی کا سفر ضروری طے کریں گے۔ یہ اب آپ کی قسمت پر ہے کہ اس کا درجہ کیا ہوگا۔ تاہم قسمت کی دیوی اس وقت آپ پر مہربانی ضرور کرے گی۔ وہ جو نیا کام شروع کرنے کے خواہش مند تھے یا وہ جو نئی کاروباری شاخیں کھولنے کے خواہشمند ہیں ان کو یہ سب کچھ کر گزرنا چاہیے۔ اس عرصہ کے دوران نئے نئے لوگوں سے تعلقات بنیں گے۔ اور سوشل سطح پر قبولیت میں اضافہ ہوگا۔ خاندان کے اندر اور باہر اچھی پوزیشن حاصل ہوگی۔ اس عرصہ کے دوران سیاست سے متعلق افراد کے لیے خصوصی طور پر کامیابی اور مقاصد کے حصول کے لیے کام کرنے کا وقت ہے۔

## 18 مارچ تا 4 مئی

نوکری پیشہ افراد کو افسران بالا کی طرف سے مثبت رویہ ملے گا اور ان کی پوزیشن مستحکم ہوگی۔ پیشہ ورانہ سیاست میں حکومتی اور اعلیٰ افسران کا تعاون رہے گا۔ بہت ممکن ہے اس حوالے سے پروموشن یا مالی فائدہ ملے۔ وہ جو کاروبار میں ہیں ان کو بھی اچھی امید رکھنی چاہیے، کاروبار کے پھلنے پھولنے کے اچھے امکانات ہیں۔ شادی یا منگنی وغیرہ کے خواہشمند بھی اس عرصہ میں خوشی دیکھ سکیں گے۔ گھریلو ماحول اور گھر کو خوشگوار بنانے کی طرف رجحان رہے گا۔ گھر کی تزئین و آرائش کی طرف متوجہ ہوں گے۔ وہ افراد جو اس سے پہلے صحت کے مسائل کا شکار تھے اب ان کو بھی صحت میں بہتر اور مناسب اور درست علاج کی سمت ملے گی۔

## 5 مئی تا یکم جولائی

زیر بحث عرصے کے دوران صحت اور اخراجات دو ایسے خاص امور

ہیں جن کے بارے میں ہم خاص طور پر محتاط رہنے کا کہیں گے۔ کسی بھی صورت میں اِن معاملات میں لاپرواہی اختیار نہ کریں۔ ورنہ بعد میں شکایت نہ کریں یہ کیا ہوگیا؟ دراصل اس عرصہ میں اخراجات کہاں ہوں گے یہ تو کہنا مشکل ہے تاہم یہاں یا وہاں ہوں گے ضرور اور آپ ان کا بوجھ بھی محسوس کریں گے۔ اسی طرح خاندانی اور جذباتی مسائل بھی سامنے آئیں گے۔ جن کو جذبات میں آکر طے کرنا کسی بھی صورت میں موزوں نہیں۔ معاملات کو اپنے حق میں کرنے کے لیے تحمل کو ساتھ ساتھ رکھیں۔ اور براہ راست ردعمل کی بجائے بالواسطہ طرزِعمل اختیار کریں۔ یہی وقت کی ضرورت ہے۔ تمام ایسے معاملات جن میں آپ کی ذاتی شہرت یا نام داؤ پر لگے یا اس کو خطرہ ہو ان میں ملوث نہ ہوں بلکہ خوبصورتی کے ساتھ ایسے معاملات سے الگ رہیں۔ اس عرصے کے دوران ٹریفک حادثات یا چوٹ لگنے کا بھی اندیشہ ہے۔

## 2 جولائی تا 22 اگست

اب تک جن مسائل کا آپ کو سامنا تھا ان سے نجات کا وقت آ گیا ہے۔ اللہ کی مدد سے آنے والے دن نسبتاً پُرسکون اور اچھے ہوں گے۔ مالی و مادی لحاظ سے اچھا وقت ہے اور اس حوالے سے کامیابی ملے گی اور ذرائع آمدن میں اضافہ ہوگا۔ بیرون ملک جانے کے خواہش مند یا بیرون ملک کے حوالے کسی بھی قسم کے معاملات طے کرنے کے خواہشمند کھل کر کام کریں۔ انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔ مذہبی رجحان اس وقت زیادہ ہوگا۔ معاشرے میں بہتر مقام اور نام پائیں گے۔ اس کی وجہ صدقہ خیرات یا مذہبی سفر بھی ہوسکتے ہیں۔ اسی طرح وہ لوگ جو علوم مخفی سے متعلق ہیں ان کے علم میں اضافہ ہوگا اور ایسے لوگوں کی مجلس ملے گی جو اس حوالے سے مستند ہوں گے۔ خاندانی زندگی بہتر بسر ہوگی۔ بچوں کی طرف سے خوشخبری ملے گی۔ یہ پیدائش کے حوالے سے بھی ہوسکتی ہے اور اگر بڑے بچے ہیں تو ان کے کیرئیر وغیرہ کے حوالے سے ہوگی

## 23 اگست تا 12 ستمبر

اچھا وقت ہے۔ تاہم صحت کے حوالے سے ابھی بھی والدہ کی طبیعت پریشان کن ہوسکتی ہے۔ البتہ دیگر اہل خانہ کی طرف سے کچھ زیادہ پریشانی یا بیماری کا اشارہ نہیں ملتا۔ بہرحال یہ ایک مصروف وقت ہے۔ کئی کاموں اور مصروفیات میں مشغول ہوں گے اور تنگی وقت کو محسوس کریں گے۔ وہ لوگ جو گھوم پھر کر اشیاء فروخت کرتے ہیں یا مارکیٹنگ کا کام یا شہر سے باہر روزگار کے امور منسلک ہیں ان لوگوں کو خاص طور پر بہتری کی توقع کرنی چاہیے۔ اِسی طرح اس برج سے متعلق وہ لوگ جو تحریر تقریر چھاپہ خانہ وغیرہ جیسے کاموں سے منسلک ہیں ان کے لیے ابھی خاص طور پر اچھا وقت ہے۔ اولاد اور شریک حیات کی طرف سے خوشی ملے گی اور آسودہ گی حال رہیں گے۔

## 13 ستمبر تا 12 نومبر

محتاط رویہ اور طرزِعمل بھی وقت کی ضرورت بن جائے گا۔ لوگوں کے ساتھ تناؤ کی کیفیت پیدا نہ کریں۔ بات بے بات آنکھیں نکالنے اور دماغ کی گرمی باہر نکالنے کی ضرورت نہیں۔ اس وقت روزگار اور عمومی زندگی کے حوالے سے کسی لالچی رویہ کا اظہار نہ کریں۔ یہ رویہ ناکامیابی اور مسائل کا شکار کر دے گا۔ ضرورت سے زیادہ خوداعتمادی بھی درست نہیں۔ خاندانی زندگی اور کام کرنے کا ماحول، ہر دو جگہوں پر مسائل کا سامنا ہوگا اور چھوٹی موٹی تو تو چلتی رہے گی۔ مخالفین سر اٹھانے کی کوشش کریں گے اور جزوی طور پر کامیاب بھی رہیں گے۔ اس کے علاوہ صحت کے مسائل سے بھی واسطہ پڑ سکتا ہے۔ سو چھوٹے چھوٹے امراض کو صرف نظرانداز کریں۔ یہی اشارے آگے چل کر بڑے مسائل و امراض کی وجوہات ثابت ہوں گے۔

## 13 نومبر تا 30 نومبر

اس عرصہ کے دوران اگر مزاج پر قابو نہ پایا گیا تو لڑائی جھگڑے اور ایسے دیگر مسائل کا شکار ہوسکتے ہیں۔ ہمارا مشورہ ہے معاملات زندگی کا کوئی بھی پہلو ہو یعنی لوگوں سے گفتگو سے لے کر سڑک پار کرنا یا گاڑی چلانا محتاط رہیں، ورنہ چوٹ اور حادثہ ہونا لازم ہے۔ کاروباری اور مالی معاملات کے حوالے سے زیادہ خوشگوار حالات نظر نہیں آتے۔ سو معاملات کو کچھ عرصہ کے لیے التواء میں پڑا رہنے دیں اور جلد بازی کی بجائے سمجھداری سے کام لیں۔ اس عرصہ میں ادھار کسی کو نہ دیں واپسی نہ ہوگی۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں، موسمی اثرات سے متاثر ہوں گے۔ جاری وقت کے حوالے سے ہمارا خاص مشورہ یہ ہے کہ اپنے روزمرہ امور اور معاملات میں ٹھہراؤ پیدا کریں۔ جتنا آپ کا مزاج اور آپ کی زبان آپ کے کنٹرول میں ہوگی اتنا ہی معاملات میں بہتری کی اُمید ہے بصورت دیگر آپ سمجھ جائیں گے کہ آپ کے ساتھ کیا ہوگا۔ تعلیمی کارکردگی میں بہتری آئے گی۔ سیر و تفریح کے حوالے سے دوسرے شہر جانے کا بھی موقع مل سکتا ہے۔

(بقیہ صفحہ نمبر 54)

## یکم جنوری تا 22 جنوری

محتاط رویہ اور طرز عمل بھی وقت کی ضرورت بن جائے گا۔لوگوں کے ساتھ تناؤ کی کیفیت پیدا نہ کریں۔ بات بے بات آنکھیں نکالنے اور دماغ کی گرمی باہر نکالنے کی ضرورت نہیں۔ اس وقت روزگار اور عمومی زندگی کے حوالے سے کسی لالچی رویہ کا اظہار نہ کریں۔ یہ رویہ ناکامیابی اور مسائل کا شکار کردے گا۔ضرورت سے زیادہ خوداعتمادی بھی درست نہیں۔خاندانی زندگی اور کام کرنے کا ماحول، ہر دو جگہوں پر مسائل کا سامنا ہوگا اور چھوٹی موٹی تو تو چلتی رہے گی۔مخالفین سر اٹھانے کی کوشش کریں گے اور جزوی طور پر کامیاب بھی رہیں گے۔اس کے علاوہ صحت کے مسائل سے بھی واسطہ پڑ سکتا ہے۔سو چھوٹے چھوٹے امراض سے صرف نظر نہ کریں۔ یہی اشارے آگے چل کر بڑے مسائل و امراض کی وجوہات ثابت ہوں گے۔

## 23 جنوری تا 17 مارچ

ایک ایسا وقت جو ملے جلے حالات و واقعات کی نشاندہی کرتا ہے۔ یعنی کئی حوالوں سے یہ ایک مثبت وقت ہے اور کئی حوالوں سے محتاط اور مشکل حالات و واقعات کا مظہر وقت۔ اس وقت وہ لوگ خاص طور پر محتاط رہیں جو چانس اور اتفاق اور انعامی طریقوں سے آمدن میں اضافے کا سوچتے ہیں۔ ان حوالوں سے غیر معمولی آمدن کا حصول ممکن نہ ہوگا۔ بلکہ ایسے تمام کاروبار اور مواقع جو تدبیر کی بجائے چانس کے تحت آتے ہیں وہاں بھی کامیابی ہوتی نظر نہیں آتی۔ اسی طرح صحت ایک اور ایسا امر ہے جس کے بارے میں آپ کو ہمہ وقت سنجیدہ طرز عمل اختیار کرنا چاہیے۔ بصورت دیگر موسمی اثرات سے متاثر ہونا اور خرابی صحت کا شکار ہونا بالکل معمولی بات ہوگی۔ دمہ جوڑوں اور کھانسی وغیرہ کا شکار رہنے والے خاص طور پر محتاط رہیں۔ مثبت حوالے سے کہ وہ لوگ جو کاروبار کرتے ہیں یا جن کی نوکری میں ترقی رکی ہوتی ہے ان کے لیے عمدہ چانس نظر آتے ہیں۔ کامیابی اور مادی خوشحالی نظر آرہی ہے۔

## 18 مارچ تا 4 مئی

اب جس وقت سے آپ گزریں گے کوشش کریں لاپرواہی اور جلد بازی کے قریب نہ جائیں۔ اس وقت کو امتحان کی طرح گزارنے کی کوشش کریں۔ مطلب یہ کہ کچھ مسائل تو سامنے آئیں گے لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ یہ زندگی کا اختتام ہے۔ آنے والا وقت اور کل کیا لائے گا؟ اس پر بھی نظر رکھیں۔ اس وقت ذہن دماغ، سر درد اور آنکھ درد جیسے چھوٹے بڑے مسائل تنگ کریں گے۔ اور اس کے علاوہ بھی صحت کے مختلف مسائل سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ گو جوان کم مرض سے متاثر ہوتے ہیں تاہم اس برج سے منسلک بڑی عمر کے افراد خاص طور پر اور چھوٹی عمر کے افراد عمومی طور پر صحت کے امور میں احتیاط برتیں۔ معمولی مرض کو بھی لاپرواہی اور بے توجہی سے نہ لیں ورنہ زیادہ گھمبیر مسائل سے واسطہ پڑے گا۔ ازدواجی اور گھریلو حوالے سے بھی مسائل سامنے آئیں گے۔ گو ہر خاندان کے حساب سے اس کی نوعیت فرق ہو سکتی ہے تاہم عمومی طور پر میاں بیوی میں سرد مہری اور سازش اور فریب کا شکار ہونے کے واضح اشارے مل رہے ہیں۔ اس صورت حال میں بہتر ہے شریک حیات سے زیادہ توقعات وابستہ نہ کریں اور جیسے تیسے وقت کو گزرنے دیں۔ انشاء اللہ آنے والے دنوں میں بہتری پیدا ہوگی۔ نوکری پیشہ افراد کو اپنے افسران سے شکایت رہے گی کہ ان کا رویہ سخت یا تکلیف دہ ہے اور اس مشکل سے صرف اس صورت نکلا جا سکتا ہے جب آپ افسران کے تابع دار بن کر وقت بسر کریں اور اپنی ذمہ داریوں کو زیادہ

سے زیادہ وقت پر پورا کریں۔ کاروباری افراد کو بھی غیر معمولی دباؤ کا سامنا ہوگا جس کا مقابلہ صرف محنت اور کام پر توجہ دینے سے کیا جاسکتا ہے۔

### 5 مئی تا یکم جولائی

مجموعی طور پر کچھ زیادہ اچھے حالات نظر نہیں آتے۔ ہاتھ، زبان، آنکھ اور دماغ پر تالے اور پہرے لگانے کی ضرورت ہے۔ ان کا ضرورت سے زیادہ استعمال آپ کے لیے مسائل لائے گا۔ بلکہ ہمارا مشورہ تو یہ ہے کہ ہر معاملے میں توقف سے کام لیں۔ جلد بازی اور فوری فیصلے سے باز رہیں۔ یہی طرزِ عمل فائدہ دے گا۔ وہ دوست احباب جن پر آپ تکیہ کئے بیٹھے تھے، آپ کی توقعات پر پورے نہ اتریں گے۔ بلکہ بوقت ضرورت شائد آپ کو نظر بھی نہ آئیں۔ اگر آپ ریس یا جوئے کے شوقین ہیں تو اس وقت ہاتھ روک کر رکھیں۔ مخالفین سامنے آئے بغیر ایسے اقدامات کرنے کی کوشش کریں گے جن سے وہ آپ کو عملی طور پر قابل قدر مالی مادی اور جسمانی نقصان پہنچاسکیں۔ جنسی زندگی کے حوالے سے بھی عجیب وغریب حالات و واقعات سے واسطہ رہے گا۔ بچوں اور افراد خانہ کی صحت کا خیال رکھیں خصوصاً بچوں کی صحت کے حوالے سے کچھ مسائل نظر آتے ہیں۔

### 2 جولائی تا 22 اگست

ایک ایسا وقت جو مٹھاس اور کٹھاس دونوں لیے ہوئے ہے۔ دراصل مسائل اور تناؤ بار بار سامنے آئیں گے اور ہمارے خیال میں آپ کو ان کی طرف سے منہ کو موڑتے ہوئے آگے بڑھنے کا سفر جاری رکھنا چاہیے۔ لوگ تناؤ اور مسائل پیدا کرنے والی گفتگو اور حرکات میں ملوث ہو سکتے ہیں تاہم ان پر توجہ نہ دیں اور اگر آپ نے ایسا کیا تو کئی شعبہ جات میں بہتر نتائج حاصل کر پائیں گے۔ پیشہ وارنہ زندگی میں کامیابی اِسی طرزِ عمل کی مرہون منت ہوگی۔ دماغ میں گرمی ہوگی۔ نظر کے مسائل اور سر درد وغیرہ جیسے امراض سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ عزت وقار کے معاملات توجہ طلب اور بعض اوقات نازک صورت اختیار کر جائیں گے۔ معاملات صحت پر خصوصی توجہ دیں چاہیے۔ آپ کی عمر اور جنس کچھ بھی ہو محتاط رہیں۔ روزمرہ امور اور ساتھ کام کرنے والوں کے ساتھ اپنی بات منوانے یا غلبہ حاصل کرنے کے حوالے سے مسائل پیدا ہوں گے۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے بھی معاملات سامنے آئیں گے تاہم سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔

### 23 اگست تا 12 ستمبر

اب جس وقت سے گزر رہے ہیں اس میں دماغ پر زیادہ زور دیے بغیر حصول کامیابی کے لیے مکمل توجہ اور دلچسپی کے ساتھ کام کریں۔ کیونکہ یہ ایسا وقت ہے جو ماضی میں پیش آمدہ مسائل میں آسودگی اور آسانی کا وعدہ کر رہا ہے۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ اس سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھایا جائے۔ وہ جو خوبصورتی کے خواہش مند ہیں وہ لوگ اور چہرے وغیرہ کو جوان بنانے کے لیے کامیاب کوشش کر سکتے ہیں۔ وہ لوگ جو تحریر و تقریر اور پرنٹنگ وغیرہ کے شعبوں سے متعلق ہیں ان کو خاص طور پر کامیابی حاصل ہوگی۔ بانڈ ریس جیسے کاموں میں بھی کامیاب ہوسکتے ہیں بشرطیکہ الجھن کا شکار نہ

## لوحِ مریخ و تحفظ و ردِ سحر

دشمن سے حفاظت، مخالفین پر غلبہ حاصل کرنے، دشمنوں کو شکست دینے، اِن کی تکلیفوں سے محفوظ رکھنے، مقدمہ یا لڑائی میں کامیابی، صحت، سحری و آسیبی امراض سے بچاؤ، تحفظ اور قوت جسمانی جیسے فوائد حاصل کرنے کے لیے یہ لوح استعمال ہوتی ہے۔ اس کے استعمال سے آپ ایک خاص قسم کا روحانی تحفظ حاصل کریں گے۔ مختلف مردانہ امراض، مسائل اور ازدواجی و جسمانی مسائل کے حل، مردانہ طاقت، صحت، جسمانی حالت کی بہتری کے ساتھ ساتھ آسیب اور سحر وغیرہ سے بچاؤ کے لئے بھی لوحِ مریخ استعمال کی جاتی ہے۔ ان حوالوں سے یہ ایک لاجواب لوح ہے۔

## ارتکاز توجہ/منتشر خیالات

کاموں میں جسمانی طاقت کی بجائے دماغی یا روحانی قوت کی ضرورت ہوتی ہے۔ گو شعبہ کوئی بھی ہو یکسو ہو کر کام کرنا کامیابی کے حصول کے لیے ضروری ہوتا ہے تاہم عملیات، روحانیات، تسخیر اور ایسے دیگر کاموں میں ارتکاز توجہ اور یکسوئی کی حد درجہ ضرورت ہوتی ہے۔ اس صلاحیت کی بڑھوتری کے لیے مرجان کا استعمال مفید ثابت ہوتا ہے۔

ہوں۔ سیر و تفریح کے مواقع ملیں گے۔ وہ جن کی شادی وغیرہ نہیں ہوتی اس وقت اس حوالے سے پیش رفت ہوسکتی ہے۔ یوں شریک حیات کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔

### 13 ستمبر تا 12 نومبر

یہ ایک ایسے وقت کی ابتداء ہے، جب دوسروں سے زیادہ آپ کو اپنے پر توجہ دینی چاہیے۔ معاملہ چاہے آپ کی صحت کا ہو چاہے روزگار و بزنس کا۔ ہر جگہ اور ہر وقت ان کے بارے میں اپنے رویہ میں اصلاح کریں بصورت دیگر ایسا نجومی حکم بن رہا ہے کہ آپ کی صحت خراب ہوسکتی ہے۔ خاص طور پر ایسے افراد تو ضرور متاثر ہوں گے جو مزمن امراض کا شکار ہیں۔ نوکری پیشہ افراد کا تعلق اُن کے افسروں کے ساتھ کیسا ہے یہ بھی اس وقت کا اہم سوال ہے۔ سینئر آفیسر مسائل پیدا کر سکتے ہیں سو اس وقت زندگی میں عمومی رویہ براہ راست جواب دینے کا آپ کو اختیار نہیں کرنا چاہیے بلکہ ڈپلومیسی سے کام لینا چاہیے۔ مذہبی اور علوم مخفی سے متعلق امور میں آپ کی دلچسپی بڑھے گی۔

### 13 نومبر تا 30 نومبر

اچھے وقت کا تسلسل ابھی جاری و ساری رہے گا۔ قریبی عزیز اور بہن بھائی خاص طور پر چھوٹے آپ کے لیے معاون و مددگار ثابت ہوں گے۔ اگر کسی بھی سلسلے میں ان کی مدد درکار ہے تو کھلے دل کے ساتھ بات کریں ناامید نہ ہوں گے۔ اُمیدیں اور خواہش ہر انسان کے دل میں ہزاروں کے تعداد میں ہوتی ہے تاہم یہ وقت ایسا ہے۔ جو آپ کی کئی ایک قلبی خواہشات کی تکمیل کا اشارہ کر رہا ہے۔ کاروباری اور مادی لحاظ سے بھی اچھا وقت ہے۔ ذرائع آمدن میں اضافہ ہوگا اور جس بھی روزگار سے منسلک ہیں اس میں کامیابی ہوگی۔ اگر آپ کا روزگار کچھ ایسا ہے کہ آپ کو جائے رہائش سے کافی سفر کرنا پڑتا ہے تو پھر اس وقت جس قدر ہو سکے کام کریں بہت اچھے نتائج آئیں گے۔ اسی طرح سیل کا کام کرنے والوں کے لیے بھی اچھے مواقع نظر آ رہے ہیں۔ ماضی میں اس حوالے سے کچھ خدشات تھے تو اب ان کا حل نکلنے کی امید نظر آتی ہے۔ جنس مخالف کے لوگوں کے ساتھ تعلق و روابط قائم ہوسکتے ہیں۔

### یکم دسمبر تا 31 دسمبر

چند اہم شعبے جن میں اب آپ کو محتاط رویہ اختیار کرنا ہے۔ وہ ہے مخالفین کا شعبہ۔ لوگ سامنے سے اور چھپ کر تنگ اور پریشان کریں گے۔ خفیہ سازش اور ایسی دیگر کارروائیوں کا واضح امکان ہے۔ نوکری پیشہ افراد کے ساتھ کاروباری افراد کو بھی اس حوالے سے توجہ دینی چاہیے۔ ساس بہو کے تعلقات کا جائزہ بھی اس کو ابکی صورت حال میں تحمل سے لینا ضروری ہے۔ ایسے تمام لوگ جو عاشقانہ مزاج یا سرگرمیوں میں ملوث ہیں یا بانڈ جوا اور ایسے دیگر امور سے متعلق ہیں یا چھپ کر غیر قانونی یا نیم غیر قانونی سرگرمیوں میں ملوث ہیں ان کے راز افشاں ہونے کا خطرہ ہے۔ مزاج میں چڑچڑا پن اور تناؤ زیادہ ہوگا اور صحت بھی خراب ہوسکتی ہے۔ ذہنی دباؤ اور ٹینشن بھی بیماری کا سبب ہوگی۔ اس وقت کو تحمل بلکہ نیم خاموش اور چال بازی کی سی کیفیت کے تحت بسر کریں گے۔ تو نسبتاً حالات موافق ہوں گے ورنہ سیدھا سچ کسی کو اچھا نہ لگے گا۔

اسد

### یکم جنوری تا 22 جنوری

یہ ایک ایسا وقت ہے جو ذاتی صحت اور خاندانی امور کے حوالے سے مسائل لانے کا باعث ہوگا۔ جہاں تک صحت کا تعلق ہے تو شاید آپ اکیلے نہ ہوں بلکہ افراد خانہ میں سے کوئی اور بھی تکلیف میں مبتلا ہو سکتا ہے۔ تاہم ایک دوسرے حوالے سے یہ وقت کئی طرح کے بہتر حالات واقعات کا بھی مظہر ہے اور یہ بہتری دراصل آپ کے کیریئر وغیرہ کے حوالے سے ہے۔ مادی اور مالی معاملات میں آسودگی کا حصول ہوگا اور اس حوالے سے کوئی خاص پریشانی نہ ہوگی بلکہ آسودگی حاصل ہوگی عزت اور مرتبہ بلند ہوگا اور حلقہ احباب میں آپ کی بات سنی جائے گی۔ لوگ عزت کے ساتھ پیش آئیں گے اور صاحب حیثیت لوگوں کا تعاون حاصل ہوگا۔ گھریلو معاملات کے بارے میں نرم رویہ رکھیں۔

### 23 جنوری تا 17 مارچ

نوکری پیشہ لوگوں کی ٹرانسفر ہو سکتی ہے تاہم یہ بھلے کے لیے ہی ہوگی۔ افسران بالا کا تعاون حاصل ہوگا اور صاحب منصب لوگوں کے ساتھ تعلقات قائم ہوں گے۔ نئے دوست اور ساتھی اس عرصے کے دوران بنیں گے۔ اس برج سے متعلق وہ لوگ جو مخالفین کے ہاتھوں تنگ تھے اب ان کو بھی آسودگی ملے گی اور مخالفین زیر ہوں گے۔ قانونی اور عدالتی امور میں کامیابی حاصل ہوگی۔ چھوٹے بہن بھائیوں کا تعاون حاصل ہوگا، تاہم ان کے مزاج میں تھوڑی سے خودسری بھی ہوگی تاہم مجموعی طور پر ان کی طرف سے پریشان ہونے کی ضرورت نہیں وہ بہر حال آپ کی طرف ہی ہوں گے۔

### 18 مارچ تا 4 مئی

سال کا یہ عرصہ اچھے وقت اور سعد حالات ظاہر کر رہا ہے۔ خاص طور پر اگر آپ میں آگے بڑھنے اور کامیابی حاصل کرنے کی عملی خواہش ہے تو پھر اللہ کی مدد سے آپ اس عرصہ میں غیر معمولی کامیابی حاصل کریں گے۔ کاروباری اور پیشہ دارانہ حوالے سے نمایاں مقام حاصل کریں گے۔ آمدن اور ذرائع روزگار میں اضافہ ہوگا۔ خاص طور پر وہ لوگ جو بیک وقت دو یا دو سے زائد جگہوں پر کام کرتے ہیں یا کرنے کے خواہشمند ہیں۔ عمر میں آپ سے بڑے، بہن بھائی خصوصاً بہنیں اس عرصہ میں مثبت طور پر آپ کی زندگی پر اثر انداز ہوں گی۔ البتہ آپ کی والدہ کی صحت اس عرصہ میں متاثر ہو سکتی ہے۔ گھریلو ماحول خوشگوار اور شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ وہ لوگ جو نئی نئی محفلوں کے شوقین ہیں اور نئے نئے تعلقات بنانا چاہتے ہیں یا وہ لوگ جو شوبز سے متعلق ہیں یا جو چاہتے ہیں کہ معاشرے میں جانے پہچانے جائیں ان کی قلبی خواہشات بھی اس وقت پوری ہوتی نظر آتی ہیں۔

### 5 مئی تا یکم جولائی

اس بارے میں یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ ہر طرف خوشی ہی خوشی یا کامیابی ہی کامیابی ہوگی البتہ یہ ضرور کہا جا سکتا ہے کہ زندگی کے کئی شعبوں میں غیر معمولی کامیابی کے حصول کا وقت آ گیا ہے۔ بانڈ ریس ایسے کام جن میں اچانک کامیابی کا حصول ہو سکتا ہو میں کامیابی اور حصول زر کی کافی توقع ہے۔ اولاد کی طرف سے خوشی اور اطمینان کی خبریں ملیں گی۔ دوستوں اور تعلق داروں میں اضافہ ہوگا۔ خاندان میں خوشی کی تقریب ہوگی۔ آپ سے عمر میں اگر بڑے بہن بھائی ہیں تو ان سے توقعات کے حصول اور کاموں کے لیے مدد طلب کی جا سکتی ہے۔ مکان کی تعمیر اور اس حوالے سے یا صرف جائیداد بنانے کے حوالے سے زمین کی خریداری یا کرایہ وغیرہ کے لیے نئے

# سہ جہتی طلسم شمس

حکومت، طاقت اور اختیار کچھ ایسے الفاظ ہیں جن کے طلسم سے نہ کوئی بچا ہے اور نہ بچے گا۔ ہر وہ فرد جو کچھ نہ کچھ معاشی و مادی سمجھ بوجھ رکھتا ہے۔ وہ ان میں سے کسی نہ کسی کا طالب ضرور ہوتا ہے۔ عزت و وقار کے حصول، دوسرے لوگوں پر اپنا دبدبہ بٹھانے اور اپنا اختیار قائم کرنے کے لیے اس کا استعمال حد درجہ موثر ہے۔ سیاست سے متعلق لوگ یا وہ جو معاشرہ میں شہرت کے خواہش مند ہوں، کاروبار کو پھیلانے کے ساتھ ساتھ عزت، وقار اور شہرت کے طالب ہوں ان کے لیے بھی اس طلسم کا استعمال مفید ہے۔ وہ جو پابندیوں میں جکڑے ہوں چاہے ان کی نوعیت کچھ بھی ہو یا وہ جو حکومت یا صاحبان حکومت کے عتاب کا شکار ہوں، ان سب کے لیے بھی اس طلسم کا استعمال حد درجہ مفید و موثر ہے۔ وہ لوگ جو صحت کے مسائل کا شکار ہیں یا وہ جو طویل عمر کے خواہش مند ہیں یا وہ جو صحت مند جسم اور زندگی کی تمنا رکھتے ہیں ان سب کے لیے اس طلسم کا استعمال منسوبی فوائد کے حصول میں معاون و مددگار رہوگا۔ قوت حیات کی کمی، عزت و وقار کی حفاظت، کاروبار کو استحکام دینے اور کمزور بنیادوں کو مستحکم کرنے کے لیے بھی یہ طلسم استعمال کیا جاتا ہے۔

مکان کی تلاش میں کامیابی ہوتی نظر آتی ہے۔ تعلیمی سلسلے سے منسلک افراد چاہے وہ پڑھ رہے ہوں یا پڑھا رہے ہوں یا کسی طور اس شعبے سے متعلق ہوں ان کے لیے بھی کئی ایک کامیابیاں سامنے آئیں گی۔ بڑی عمر کے افراد کی صحت کا خیال رکھیں، یعنی باپ، دادا، دادی وغیرہ پر توجہ نہ دینا خرابی کا باعث ہوگا۔

### 2 جولائی تا 22 اگست

اس عرصہ کے دوران تناؤ کی کیفیت ابھی ختم نہ ہوگی۔ ہاں یہ ہوسکتا ہے کہ مسائل کی نوعیت بدل جائے مثلاً پہلے آپ کی صحت کے حوالے سے مسائل ہو سکتے تھے تو اب شریک حیات کے حوالے سے محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔ تاہم ایک بات ضرور ہے کہ اس عرصہ میں کیا کچھ اور کیسے پیش آئے گا اس کا زیادہ انحصار آپ کے رویے اور لوگوں کے ساتھ تعلقات کی نوعیت پر بھی ہوگا۔ مسائل کا سامنا کرتے ہوئے گھبراہٹ کا شکار ہو جاتے ہیں یا تحمل اور ثابت قدمی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ شراکت پر کاروبار کرنے والوں کو نسبتاً زیادہ مسائل کا سامنا ہوگا۔ یوں نوکری پیشہ کو بھی مسائل ہوں گے تاہم شراکت کار زیادہ متاثر ہوں گے۔ کام اور کاروبار کی جگہ چغل خور اور کمینی حرکتیں کرنے والے زور پکڑیں گے۔ بچوں کی صحت کے حوالے سے مسائل سامنے آسکتے ہیں۔ اس میں ان کو چوٹ لگنا، پھوڑے پھنسی اور بخار کا ہونا اہم ہے۔ اس عرصہ کے دوران کوئی بھی صورت ہو مقدمہ بازی میں الجھنے کی کوشش نہ کریں، عدالت سے باہر معاملات کو طے کرنا آپ کے لیے زیادہ مفید ثابت ہوگا۔

### 23 اگست تا 12 ستمبر

اس عرصہ کے دوران سیر و تفریح کے شوقین افراد حسب منشا مواقع سے لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔ افراد خانہ کے ساتھ بھی اچھے اور خوشگوار تعلقات رہیں گے۔ خاندان میں شادی دعوت اور ایسے کسی دیگر واقعہ کی بھی توقع ہے۔ مالی معاملات کے حوالے سے اچھا وقت ہے اور کاروباری حضرات کو خاص طور پر آگے بڑھنے کے مواقع ملیں گے۔ وہ لوگ جو زمین جائیداد یا مکان وغیرہ خریدنے کے خواہشمند ہیں ان کو بھی اس حوالے سے کوئی نہ کوئی کامیابی ضرور ملے گی۔ وہ نوکری پیشہ افراد جو ترقی کے چاہے وہ عہدہ کی ہو یا تنخواہ کی ان کو بھی اس حوالے سے مطمئن رہنا چاہیے۔ اس کے بھی واضح امکانات ہیں۔ شیئرز اور جوئے کے کام میں زیادہ رقم نہ لگائیں۔ وہ جن کے گھر اولاد نہیں یا شادی کے خواہشمند ہے ان کو بھی اس عرصہ میں موقع ملے گا۔ جو مختصر دورانیے پر مشتمل ہوگا۔

### 13 ستمبر تا 12 نومبر

پچھلے وقت کی نسبت یہ وقت قدرے مختلف ہوگا۔ زندگی اتنی آسان نہ ہوگی جتنی پہلے تھی۔ اب آپ کو زندگی کو زیادہ سنجیدگی سے لینا ہوگا۔ آپ کا طرز گفتگو اور میل ملاقات کے اطوار آپ کے لیے معاملات کو آسان یا مشکل کرنے کا باعث ہوں گے۔ ہمارا مشورہ ہے کہ اس عرصہ میں اپنی ذات کا خاص خیال رکھیں۔ گاڑی دھیان سے چلائیں، سڑک دیکھ بھال کر عبور کریں باورچی خانہ یا مشینوں وغیرہ کے استعمال میں محتاط رہیں اور اگر کسی بیماری کا شکار ہو جائیں تو مکمل علاج اور پرہیز پر توجہ دیں یہی وقت کا تقاضا اور آپ کے لیے بہتر طرز عمل ہے۔ بچوں کی صحت سے متعلق مسائل بھی پیدا ہوں گے۔ سو صاحب اولاد لوگ دھیان رکھیں۔ ریس جوا وغیرہ سے پرہیز کریں

اور غصہ کو قابو میں رکھیں۔

**13 نومبر تا 30 نومبر**

چند اہم شعبے جن میں اب آپ کو محتاط رویہ اختیار کرنا ہے۔ وہ ہے مخالفین کا شعبہ۔ لوگ سامنے سے اور چھپ کر تنگ اور پریشان کریں گے۔ خفیہ سازش اور ایسی دیگر کارروائیوں کا واضح امکان ہے۔ نوکری پیشہ افراد کے ساتھ کاروباری افراد کو بھی اس حوالے سے توجہ دینی چاہیے۔ ساس بہو کے تعلقات کا جائزہ بھی اس کو ایسی صورت حال میں تحمل سے لینا ضروری ہے۔ ایسے تمام لوگ جو عاشقانہ مزاج یا سرگرمیوں میں ملوث ہیں یا بانڈ جوا اور ایسے دیگر امور سے متعلق ہیں یا چھپ کر غیر قانونی یا نیم غیر قانونی سرگرمیوں میں ملوث ہیں ان کے راز افشاں ہونے کا خطرہ ہے۔ مزاج میں چڑ چڑا پن اور تناؤ زیادہ ہوگا اور صحت بھی خراب ہوسکتی ہے۔ ذہنی دباؤ اور ٹینشن بھی بیماری کا سبب ہوگی۔ اس وقت کو تحمل بلکہ نیم خاموش اور چال بازی کی سی کیفیت کے تحت بسر کریں گے۔ تو نسبتاً حالات موافق ہوں گے ورنہ سیدھا سچ کسی کو اچھا نہ لگے گا۔

**یکم دسمبر تا 31 دسمبر**

اس وقت ہمارا مشورہ ہے کہ اپنی تمام تر توجہ اپنے معاملات کی طرف مبذول کریں۔ کیونکہ نسبتاً سنجیدہ رویہ ہی حالات میں بہتری لانے کا باعث ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران اپنے اخراجات اور آمدن میں توازن قائم کرنا ضروری ہوگا بصورت دیگر اس حوالے سے مسائل سامنے آئیں گے کیونکہ صرف اخراجات ہی نہ بڑھیں گے بلکہ آمدن کے ذرائع بھی سکڑتے ہوئے محسوس ہوں گے۔ اس عرصہ کے دوران اس برج سے متعلق وہ خواتین وحضرات جو جدید اور آزاد خیال ذہن کے مالک ہیں وہ جنس مخالف سے تعلق کے حوالے سے محتاط رہیں "خاص طور پر مرد حضرات کیونکہ بدنامی یا غیر معمولی خرچہ کے علاوہ اس معاملہ میں کچھ ان کی قسمت میں نہ ہوگا۔ صحت کے امر پر خاص دھیان رکھیں۔ خصوصیت کے ساتھ آنکھوں اور بداحتیاطی کی وجہ سے لاحق ہونے والے امراض سے خطرہ ہوسکتا ہے۔

سنبلہ

### یکم جنوری تا 22 جنوری

جاری کوابکی پوزیشن کے تحت ایک ایسا وقت جو آپ کے اندر ایسی صلاحیتوں کا اظہار کر رہا ہے جن کے تحت اس عرصہ کے دوران اپنی پوری توانائی کے ساتھ آگے بڑھنے اور حسب منشا کامیابی حاصل کرنے کے لیے جدوجہد کریں گے۔ مالی ومادی لحاظ سے ایک اچھا وقت ہے۔ مالی آسودگی حاصل ہوگی اور پیشہ ورانہ طور پر کوئی نہ کوئی کامیابی ضرور ملے گی۔ کاروباری افراد کو آگے بڑھنے کے مواقع ملیں گے اور نوکری پیشہ افراد کی قدر اور عزت بڑھے گی۔ ہاں دماغ پر قابو رکھنا ضروری ہے کیونکہ بعض اوقات آپ بہت جلدی میں ہوں گے اور جلد بازی کے فیصلہ کو قابو رکھنا ضروری ہے اور جلد بازی کے فیصلہ کو کوئی بھی اچھا نہیں کہہ سکتا۔ اسی طرح بعض اوقات آپ دوسرے کی بات ختم یا اس کو اپنی صفائی دینے سے قبل جواب دینے کی کوشش کریں گے یہ طرز عمل بھی مسائل اور ٹینشن کا باعث ہوگا۔ اپنے اندر کی توانائی کو کام اور ورزش کے ذریعے کنٹرول کریں۔ زبان اور ہاتھ سے نہیں۔ ماہ رواں میں ایک دوسرا پہلو جو متاثر کرسکتا ہے وہ آپ کی ذاتی صحت ہے گو ایسی کوئی بڑی صحت کی پرابلم تو نظر نہیں آتی پھر بھی چھوٹے موٹے مسئلے تنگ کریں گے ہاں البتہ حادثہ یا چوٹ خطرناک ثابت ہوسکتی ہے۔ سو دوران گفتگو، بحث اور پھر لڑائی میں دھیان سے پڑیں۔

### 23 جنوری تا 17 مارچ

یہ وقت ایک دفعہ پھر مالی دباؤ کا اظہار کر رہا ہے۔ روپیہ دینے والے ہاتھ روک لیں گے اور لینے والے ہاتھ پھیلا دیں گے۔ مخالفین قانونی کاروائی اور پولیس وغیرہ کی طرف رجوع کریں گے۔ محنت زیادہ کرنا ہوگا اور معاوضہ کم ملے گا۔ تاہم ہمارا مشورہ ہے کہ اس وقت کو قدرے ثابت قدمی سے بسر کرلیں۔ انشاء اللہ آگے آنے والے دنوں میں حالات کی بہتری کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔

### 18 مارچ تا 4 مئی

یہ وقت آپ کی قوت ارادی کے تابع ہے۔ آپ کتنا اپنے اوپر قابو رکھ سکتے ہیں اور کتنا آپ اپنی زبان اور ہاتھ کو کنٹرول کرسکتے ہیں۔ کیونکہ اس وقت آپ زیادہ تر مسائل پر اپنے رویے اور قوت ارادی کی بدولت قابو پا سکتے ہیں۔ اس وقت وہ تمام لوگ اور مسائل سر اٹھانے کی اپنی سی سعی کریں گے جن کو آپ پہلے دباتے آئیں ہیں۔ شراکت میں کام کرنے والوں کے ساتھ، دفتر میں ساتھیوں کے ساتھ ان بن کا ماحول رہے گا۔ خاندان کے افراد کے ساتھ بحث مباحثہ بڑھے گا اور پرانے جلنے والے، بے وجہ بحث میں الجھیں گے۔ یہ سب معاملات ہمارے خیال میں ایسے ہیں جن پر آپ اپنے کنٹرول رویے کے بناء پر قابو پا سکتے ہیں۔ ہاں ایک بات اور وہ بات ہے آپ کی ذاتی صحت سے متعلق۔ اس عرصہ میں آپ کی صحت کچھ بہتر نہ رہے گی بلکہ چھوٹے موٹے مسائل سے واسطہ رہے گا تاہم وہ افراد جو مستقل نوعیت کی امراض کا شکار ہیں یعنی دل، جوڑوں پیٹ وغیرہ وغیرہ ان کو خصوصی احتیاط کرنی چاہیے ورنہ معاملات کے پیچیدہ ہونے کی پوزیشن نظر آ رہی ہے۔

### 5 مئی تا یکم جولائی

افسران بالا کا تعاون حاصل ہوگا اور صاحب منصب لوگوں کے ساتھ تعلقات قائم ہوں گے۔ ہاں تبدیلی وغیرہ کا خطرہ بھی اس کے ساتھ ساتھ نظر آتا ہے۔ اس برج سے متعلق وہ لوگ جو مخالفین کے ہاتھوں تنگ تھے اب ان کو بھی آسودگی ملے گی اور مخالفین زیر ہوں گے۔ قانونی اور عدالتی امور میں

کامیابی حاصل ہوگی۔ چھوٹے بہن بھائیوں کا تعاون حاصل ہوگا تاہم ان کے مزاج میں تھوڑی سی خودسری بھی ہوگی تاہم مجموعی طور پر ان کی طرف سے پریشان ہونے کی ضرورت نہیں وہ بہر حال آپ کی طرف ہی ہوں



گے۔ سوشل تعلقات میں اضافہ ہوگا۔ تاہم نظر کچھ ایسا آتا ہے کہ قریبی رشتہ دار مسائل کا شکار ہوں گے اور آپ کی مدد کے طالب بھی ہوں گے۔ شریک حیات کے ساتھ سیر وتفریح کے موقعے دستیاب ہوں گے۔ مجموعی لحاظ سے ایک اچھا وقت ہے۔

### 2 جولائی تا 22 اگست

یہ حالات پڑھنے والا اگر طالب علم ہے کسی بھی شعبہ کا، تو ذہن میں ڈال لے کہ بے توجہی اور لاپرواہی ویسے بھی بری ہوتی ہے اور اب حالات ہی ایسے ہیں کہ معمولی سی غلطی بھی تعلیمی سلسلے میں رکاوٹ اور مسائل لائے گی۔ باقی اپنی عقل سے بھی کام لیں۔ اس عرصہ کے دوران کھانے پینے اور خوش خوراکی کے زیادہ مظاہروں کی ضرورت نہیں ورنہ معدہ جواب دے دے گا اور ہضم سے متعلق مسائل پیدا ہوں گے شریک حیات کے ساتھ تعلق میں بگاڑ اور بحث مباحثہ بڑھ جائے گا جو کسی بھی صورت ازدواجی اور گھریلو زندگی کے لیے بہتر نہیں ہے۔ کوشش کریں کہ زیادہ بحث میں نہ پڑیں گو آپ کی شریک حیات کی کوشش یا خواہش بھی ایسی ہی ہوگی سو اب یہ آپ پر ہے کہ آپ کیا طرز عمل اختیار کرتے ہیں۔ وہ لوگ جو بانڈ نمبرز یا ایسے دیگر ذرائع آمدن میں دلچسپی رکھتے ہیں ان کو اس وقت غیر محتاط ہو کر نہیں روپیہ لگانا چاہیے۔ کم سے کم خرچ کریں یہی بہتر پالیسی اس وقت کی ہے۔ بچوں کی صحت اور دیگر معاملات پر توجہ دیں۔ صاحب اولاد افراد کو ایسے مسائل پیش آئیں گے جو آپ کے مزاج پر گراں گزر سکتے ہیں۔

### 23 اگست تا 12 ستمبر

اس برج سے متعلق وہ افراد جو حج عمرہ یا ایسی دیگر مذہبی زیارتوں پر جا نے کی خواہش رکھتے ہیں ان کو اپنی دلی تمنا پوری کرنے کا موقعہ ملے گا۔ دیگر معاملات میں حالات مجموعی طور پر بہتر رہیں گے۔ آپ کا اپنے اوپر اعتماد اور یقین بڑھے گا۔ آپ کو لوگوں کا تعاون ملے گا اور لوگ آپ کی طرف الفت محبت اور بھائی چارے کا رویہ رکھیں گے۔ مالی حوالے سے بھی اچھا وقت ہے۔ مالی ومادی معاملات میں بڑھوتری ہوگی اور خوشحالی دیکھیں گے۔ بیرون ملک جانے یا بیرون تجارت کرنے کے خواہش مند افراد کے لیے بھی اس حوالے سے کام کرنے کا موزوں وقت ہے، کامیابی کے کافی امکانات ہیں۔ وہ کاروباری افراد جو کوئی نیا کام شروع کرنا چاہتے ہیں پرانے کام کو بڑھانے کے خواہش مند ہیں انہیں اس وقت مناسب حال قدم اٹھا لینا چاہیے، کامیابی ہوگی۔

### 13 ستمبر تا 12 نومبر

اس وقت مسائل اور ان کی نوعیت تبدیل ہو جائے گی تاہم مجموعی طور پر حالات غیر تسلی بخش اور غیر مطمئن کرنے والے ہی ہوں گے۔ ہاں اس وقت ایک مثبت بات یہ ہے کہ حالات کا دھارا موڑنے کی کچھ نہ کچھ صلاحیت اس وقت فطرت کی طرف سے آپ کو بھی ودیعت کی جائے گی اور

# لال کتاب

لال کتاب کا یہ ترمیم شدہ ایڈیشن 1942ء میں شائع ہوا تھا۔ یہ کتاب ایک نایاب اور نہ دستیاب کتب میں شامل ہوتی ہے۔ جن کے پاس ہے بھی اُن کے پاس بھی کتاب کے مکمل صفحات نہیں ہیں۔ ادارے نے زر کثیر صرف کر کے اس کتاب کے تمام گمشدہ اوراق حاصل کر لیے ہیں۔ اب یہ مکمل حالت میں علوم مخفی کے ماہرین کے لیے دستیاب ہے۔ یہ کتاب پنڈت شرما گردھاری لال کی تحریر کردہ ہے۔ جو کہ خاندانی پنڈت اور نجومی تھے۔ علم نجوم اور علم سامدرک کے موضوع پر یہ ایک ایسی کتاب ہے جس کا کوئی مقابلہ نہیں کر سکتا۔ اس کتاب کے ذریعے ہاتھ کی لکیروں سے بھی جنم کنڈلی بنائی جا سکتی ہے۔ اس کے علاوہ کسی بھی فرد کے حالات و واقعات زندگی معلوم کیے جا سکتے ہیں۔ ایک نادر اور نایاب قدیم کتاب۔ (فوٹو کاپی میں دستیاب ہے)

وہ آپ کا طرز عمل اور طرز سوچ۔ آپ اگر مضبوط قوت ارادی اور ارتکاز توجہ کے حامل ہیں یا اس کا مظاہرہ اس وقت کر سکتے ہیں تو ہمارے حساب سے حالات کا رخ موڑنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ یوں آپ کے حالات و واقعات پر نظر ڈالی جائے تو حساب سے نظر آتا ہے کہ ذرائع آمدن میں کمی واقع ہوگی۔ روپیہ کا بہاؤ سست ہو جائے گا کہ آمدن کی نسبت اخراجات زیادہ ہوں گے۔ عمومی صحت کے مسائل اپنی جگہ تاہم اس عرصہ کے دوران اگر اس برج کے حاملین کو جلد یا نروس نیس کے مسائل کا سامنا ہو تو بہتر ہے فوری طور پر علاج پر توجہ دیں کیونکہ اس حوالے سے اس عرصے کے دوران صحت کے مسائل بڑھ سکتے ہیں۔ اس عرصہ کے دوران ایک بات جس کا خاص طور پر دھیان رکھنا ضروری ہے وہ ہے آپ کے نئے نئے بننے والے تعلقات۔ یعنی یہ تعلقات کس قسم اور طبقہ کے لوگوں سے بن رہے ہیں۔ آپ جس بھی معاشرتی پس منظر کے حامل ہیں ایسے لوگوں سے تعلق جو معاشرتی طور پر آپ سے کم تر ہیں آپ کے لیے فائدہ مند نہ ہوگا۔ اہل خاندان اور حلقہ احباب میں اس وجہ سے آپ کی مخالفت پیدا ہوگی اور شاید کئی حوالوں سے یہ لوگ آپ کے بارے میں غیر محتاط رویہ اختیار کریں۔ سو جو بھی قدم اٹھائیں خوب سوچ سمجھ کر اٹھائیں۔

**13 نومبر تا 30 نومبر**

اب تک جن مسائل کا آپ کو سامنا تھا اب اِن سے نجات کا وقت آ گیا ہے۔ اللہ کی مدد سے آنے والے دن نسبتاً پُرسکون اور اچھے ہوں گے۔ مالی و مادی لحاظ سے اچھا وقت ہے اور اس حوالے سے کامیابی ملے گی اور ذرائع آمدن میں اضافہ ہوگا۔ بیرون ملک جانے کے خواہش مند یا بیرون ملک کے حوالے کسی بھی قسم کے معاملات طے کرنے کے خواہشمند کھل کر کام کریں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ مذہبی رجحان اس وقت زیادہ ہوگا' معاشرے میں بہتر مقام اور نام پائیں گے۔ اس کی وجہ صدقہ خیرات یا مذہبی سفر بھی ہو سکتے ہیں۔ اسی طرح وہ لوگ جو علوم مخفی سے متعلق ہیں ان کے علم میں اضافہ ہوگا اور ایسے لوگوں کی مجلس ملے گی جو اس حوالے سے مستند ہوں گے۔ خاندانی زندگی بہتر بسر ہوگی۔ بچوں کی طرف سے خوشخبری ملے گی۔ یہ پیدائش کے حوالے سے بھی ہو سکتی ہے اور اگر بڑے بچے ہیں تو ان کے کیریئر وغیرہ کے حوالے سے ہوگی۔

**یکم دسمبر تا 31 دسمبر**

یہ وقت بہت سے امور میں کشادگی لائے گا۔ صاحب حیثیت افراد ''افسران بالا اور بڑے کاروباری لوگ'' آپ کی جو بھی معاشرتی پوزیشن ہے اس کے مطابق آپ کے لیے نرم گوشہ رکھیں گے اور آپ کو مالی و مادی مفاد حاصل ہوں گے۔ وہ لوگ جو سیر تفریح کے لیے عرصہ سے سوچ رہے تھے اب ان کو تفریح کے اچھے مواقع ملیں گے۔ افراد خانہ کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے بہترین وقت ہے۔ عاشقوں کے لیے بھی خوشنودی ہے۔ اِن کو بھی عشق و محبت کے چانس ملیں گے تاہم ہمارا مشورہ ہے کہ اگر محبوب کے ساتھ شادی کرنے میں مخلص ہیں تو وقت ضائع کیے بغیر معاملات کو طے کر لیں۔ لوگوں میں اچھی شہرت اور پیار ملے گا۔

میزان

**یکم جنوری تا 22 جنوری**

سال کی ابتداء کچھ زیادہ بہتر طریقے سے نہ ہوگی۔ مالی معاملات تناؤ کا شکار رہیں گے۔ خرچ زیادہ اور آمدن کم ہوگی۔ ادھار مانگنے کی نوبت بھی آسکتی ہے۔ ایسے اوقات ہوں گے جو آپ کی صحت کو نفسیاتی اور جذباتی حوالے سے متاثر کریں گے۔ ہاں ایک بات ہے آپ اپنے مالی، مادی اور دیگر معاملات میں ایک حد تک بہتری لاسکتے ہیں بشرطیکہ آپ حد درجہ ہوشیار اور محتاط روی کا طرز کار اختیار کریں۔ ذاتی طور پر بھی خرابی صحت کا خطرہ ہے۔ بانڈ اور ریس کے شوقین خواتین و حضرات زیادہ بڑی رقم نہ لگائیں، کم ہی چانس نظر آتا ہے۔ بیرون ملک سفر پر جانے کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔ کھیل کے میدان میں عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے، البتہ موج مستی اور کھیل کے دوران چوٹ لگنے کا خطرہ ہے۔

**23 جنوری تا 17 مارچ**

ایک ایسا وقت جو کئی حوالوں سے سعادت کا مظہر ہوگا۔ انسان کے دل و دماغ میں کئی ایک خواہشات براجمان ہوتے ہیں اور یہ وقت نجومی لحاظ سے ایسا ہے جو ظاہر کرتا ہے کہ اس وقت آپ کی کوئی نہ کوئی حقیقی خواہش ضرور پوری ہوگی۔ عمومی لحاظ سے دیکھا جائے تو مالی و مادی حوالے سے اچھا وقت ہے مالی آسودگی اور خوشحالی کا حصول ہوگا۔ وہ لوگ جو پیشہ ور ہیں وہ اپنے اپنے پیشے میں نام کمائیں گے۔ میڈیا اور ایسے دیگر شعبوں سے تعلق رکھنے والے لوگوں کو شہرت اور نام ملے گا۔ حلقہ احباب میں وسعت ہوگی اور مختلف لوگوں کے ساتھ تعلقات اور مجالس کا موقعہ ملے گا۔ گھر اور گھر سے باہر عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ شادی شدہ افراد کو ازدواجی حوالے سے خوشگوار ماحول میسر ہوگا اور خاندانی خوشیاں نصیب ہوں گی۔ اس برج سے متعلق وہ لوگ جو مختلف امراض کا شکار تھے۔ اب وقت ہے کہ اچھے ڈاکٹر اور علاج سے صحت یاب ہوں گے۔ بڑے بہن بھائی فوائد کا باعث ہوں گے۔ ہمسایوں کے ساتھ تعلق میں تناؤ آسکتا ہے۔

**18 مارچ تا 4 مئی**

یہ وقت کئی حوالوں سے خوشیاں لے کر آئے گا وہ لوگ جو شادی یا منگنی وغیرہ کے خواہش مند ہیں ان کی تمنا پوری ہونے کے اسباب پیدا ہوں گے اور ازدواجی حوالے سے خوشی ملے گی۔ اور جو عاشقی کے مریض ہیں ان کو بھی حسب خواہش کچھ نہ کچھ کامیابی ہوگی۔ نوکری پیشہ افراد کے تعلقات اعلیٰ افسران وغیرہ سے اچھے ہوں گے اور ان کی طرف داری حاصل رہے گی۔ نوکری پیشہ ہوں یا کاروباری فرد مالی امور میں یا عمومی لحاظ سے بہتری کی توقع کی جاسکتی ہے۔ شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی خوشگوار بسر ہوگی۔ ملنے جلنے والے لوگوں کے ساتھ عمومی طور پر اچھے تعلقات رہیں گے اور واقفیت میں اضافہ ہوگا۔ شیئرز اور مستقبل کے لیے سرمایہ کاری کرنے کے لیے مناسب وقت ہے۔ انشاء اللہ اچھے نتائج آئیں گے۔

**5 مئی تا یکم جولائی**

پہلے کی نسبت اب آپ کے مخالفین آپ کے خلاف زیادہ سرگرم ہوں گے اور اس پوزیشن میں بھی ہوں گے کہ آپ کو نقصان پہنچا سکیں۔ سو اس حوالے سے کسی لاپرواہی کا مظاہرہ نہ کریں۔ بلکہ مکمل دھیان رکھیں کہ مخالفین کیا چال چل رہے ہیں؟ وہ لوگ جو تاجرانہ ذہن رکھتے ہیں اُن کو اس عرصے میں زیادہ فائدہ ہوگا البتہ وہ لوگ جو اشیا بنانے یا کارخانے وغیرہ جیسے کام کر رہے ہیں ان کو نسبتاً کم فوائد ہوں گے۔ یعنی ایک ہاتھ سے مال خرید کر

دوسرے ہاتھ فروخت کر دینا زیادہ بہتر نتائج لائے گا۔ اس برج سے متعلق جو لوگ باہر جانے کے خواہش مند ہیں ان کے لیے مناسب وقت ہے۔ اسی طرح بیرون ملک کام یا کاروبار یا تعلیم باہر وغیرہ کے لیے جانا بھی ممکن ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات پر نظر رکھیں۔ اگر توجہ نہ دی گئی تو بدمزگی کا سامنا ہوگا۔

## 2 جولائی تا 22 اگست

وہ لوگ جن کے کام کا دارومدار چلنے پھرنے یا بیرون شہر ہے اِن کو پوری دلچسپی کے ساتھ کام کرنا چاہیے۔ اچھے امکانات نظر آرہے ہیں۔ شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی نسبتاً خوشگوار ہوگی۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ اچھے تعلقات ہوں گے اور ان کے ذریعے اگر کوئی فوائد مطلوب ہوں تو حاصل ہوں گے۔ عاشق مزاج افراد کو دل لگی کے موقع ملیں گے اور عمومی طور پر جنس مخالف کے ذریعے مدد اور کاموں میں سہولت ملنے کا امکان ہے۔ چھوٹے فاصلہ کے سفر کرنا بہتر رہے گا اور مالی، مادی و تفریح کے حوالے سے خوشگوار نتائج کا حامل ہوگا۔ ہاں وہ جن کی والدہ بیمار ہیں یا عمر رسیدہ ہیں اِن کو خرابی صحت و بیماری کا سامنا ہو۔ علاج معالجہ پر توجہ دیں ورنہ پریشانی بڑھ سکتی ہے۔ حلقہ احباب میں وسعت اور مشہوری ہوگی اور چاہنے والے ملیں گے۔ اس عرصہ کے دوران تنگ نظری اور بدمزاجی کا شکار ہوسکتی ہیں جو چھوٹے موٹے مسائل کا باعث ہوسکتی ہے۔ توجہ دیں تو اس پر قابو پانا ناممکن ثابت نہ ہوگا۔

## 23 اگست تا 12 ستمبر

امیدوں اور خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹیں آئیں گی۔ یار دوست مددگار ثابت نہ ہوں گے۔ قانونی معاملات میں کامیابی ملے گی۔ آپ کا زیادہ تر دھیان بیرون ملک جانے کی کوششوں پر ہوگا۔ اس حوالے سے بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ دوسری شادی کے خواہش مند افراد کے لیے بھی اچھا وقت ہے۔ مالی حوالے سے پریشانی رہے گی۔ اُمیدوں اور خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹیں آئیں گی۔ آپ ذاتی طور پر کافی خوشگوار ہوں گے۔ آپ کا دھیان زیادہ تر اپنی ذات پر ہوگا۔ اچھے خواب آئیں گے۔ اولاد کی طرف کافی توجہ دیں گے اور ان کے کئی مسائل/ پریشانیاں دور کرنے میں مدد کریں گے۔ کرایہ داروں کے ساتھ لڑائی جھگڑا ہوگا۔ دشمنوں اور سازشوں سے آپ کو کسی قسم کا خطرہ نہیں ہے۔ رواں دنوں میں آپ علوم مخفی اور مذہبی معاملات پر خاصہ توجہ دیں گے۔ نیز محفلوں میں شرکت بھی کریں گے۔

## 13 ستمبر تا 12 نومبر

پچھلے وقت کے تسلسل میں اچھا وقت۔ نوکری پیشہ افراد کو افسران بالا کی طرف سے مثبت رویہ ملے گا اور اِن کی پوزیشن مستحکم ہوگی۔ پیشہ ورانہ سیاست میں حکومتی اور اعلیٰ افسران کا تعاون رہے گا۔ بہت ممکن ہے اس حوالے سے پروموشن یا مالی فائدہ ملے۔ وہ جو کاروبار میں ہیں ان کو بھی اچھی امید رکھنی چاہیئے کاروبار کے پھلنے پھولنے کے اچھے امکانات ہیں۔ شادی یا منگنی وغیرہ کے خواہشمند بھی اس عرصہ میں خوشی دیکھ سکیں گے۔ گھریلو ماحول اور گھر کو خوشگوار بنانے کی طرف رجحان رہے گا۔ گھر کی تزئین، آرائش کی طرف متوجہ ہوں گے۔ وہ افراد جو اس سے پہلے صحت کے مسائل کا شکار تھے اب اِن کو بھی صحت میں بہتر اور مناسب اور درست علاج کی سمت ملے گی۔

## 13 نومبر تا 30 نومبر

ایک اچھے اور خوش قسمت وقت کی شروعات ہو رہی ہے۔ بہت سے رکے ہوئے کام حل ہو جائیں گے۔ اُمیدوں و خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے میں کافی حد تک کامیاب نظر آئیں گے۔ زندگی کی مشکل راہ پر بہت سے دوست واحباب مددگار ثابت ہوں گے۔ وہ جن کے بچے بڑے ہیں وہ پیشہ ور امور میں اپنی صلاحیتوں کا خاطر خواہ مظاہرہ کریں گے۔ عمومی طور پر آپ کی مالی و مادی زندگی میں اچھی تبدیلی آنے کی توقع ہے۔ اب مالی امور میں آسودگی پیدا ہونے کے اسباب نظر آئیں گے۔ کاروباری حوالے سے بھی ایک اچھا وقت ہے، خصوصاً شراکتی کاروبار میں فائدہ ہوگا۔ جنس مخالف کی طرف توجہ بڑھے گی۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں، انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی مل جائے گا۔ چھوٹے بہن بھائیوں سے حصول مفاد ہوگا۔ بانڈ ریس جیسے کاموں میں کامیابی کی توقع کی جاسکتی ہے، تاہم زیادہ رقم نہ لگائیں۔ مخالفین کا سدباب ہوگا۔ اور ان کے مقابلہ میں آپ کو غلبہ حاصل ہوگا۔ اس عرصہ میں قرض وغیرہ جیسے معاملات سے دور رہیں اس حوالے سے مستقبل میں مسائل آئیں گے۔ سونا ادھار لیں نہ دیں۔

## یکم دسمبر تا 31 دسمبر

مالی حوالے سے احتیاط سے چلنے کی ضرورت ہے۔ ورنہ آپ اپنی جمع پونجی بھی خرچ کر ڈالیں گے۔ کاروباری افراد کو اپنے ملازمین پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ ان کی وجہ سے نقصان ہوسکتا ہے۔ مخالفین قانونی کاروائی اور پولیس وغیرہ کی طرف رجوع کریں گے۔ اس عرصے میں محنت زیادہ کرنی ہوگی اور معاوضہ کم ملے گا۔

(بقیہ صفحہ نمبر 54)

**یکم جنوری تا 22 جنوری**

جاری کو ابھی صورت نسبتاً محتاط طرز عمل کی متقاضی ہے۔ جلد بازی اور بلا سوچے سمجھے کسی کام میں ہاتھ نہ ڈالیں اور اپنے طرز گفتگو کو بے قابو نہ ہونے دیں۔ یہ آپ کا طرز عمل اور طرز گفتگو ہوگا جو آپ کے لیے مسائل پیدا کرنے یا حل کرنے کا باعث ہوگا۔ باقی آپ پر ہے کہ آپ کیا طرز کار اختیار کرتے ہیں۔ ہمارا تو مشورہ تھا جو دے دیا۔ فیصلہ کرنے اور سوچ میں متضاد رویے سامنے آئیں گے جو معاملات کو مزید پیچیدہ بنانے کا کام کریں گے۔ آنکھوں اور سر کے امراض سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ جذباتی کیفیت بھی اتار چڑھاؤ کا شکار رہے گی اور افراد خانہ یا دیگر لوگوں کے ساتھ تعلقات میں تناؤ آ سکتا ہے جس کی بڑی وجہ آپ خود ہوں گے۔ جلد بازی اور غصہ دونوں کنٹرول میں رکھیں۔ شادی اور شراکت کے معاملات میں نہ پڑیں۔

**23 جنوری تا 17 مارچ**

اللہ کی مدد سے آنے والے دن نسبتاً پُرسکون اور اچھے ہوں گے۔ مالی و مادی لحاظ سے اچھا وقت ہے وہ لوگ جو اپنے بہتر نوکری کی تلاش میں تھے۔ انہیں اس عرصے میں کامیابی ملے گی۔ آپ کی ترقی میں آنے والی رکاوٹوں کا خاتمہ ہوگا۔ بیرون ملک جانے کے خواہش مند یا بیرون ملک کے حوالے کسی بھی قسم کے معاملات طے کرنے کے خواہشمند کھل کر کام کریں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ وہ لوگ جو علوم مخفی سے منسلک ہیں ان کے علم میں اضافہ ہوگا اور ایسے لوگوں کی مجلس ملے گی جو اس حوالے سے مستند ہوں گے۔ خاندانی زندگی بہتر بسر ہوگی۔ مذہبی اور فلاحی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں آپ کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔ بچوں کی طرف سے خوشخبری ملے گی، یہ پیدائش کے حوالے سے بھی ہو سکتی ہے اور اگر بڑے بچے ہیں تو ان کے کیریئر وغیرہ کے حوالے سے ہوگی۔

**18 مارچ تا 4 مئی**

اچھا وقت ہے۔ تاہم صحت کے حوالے سے ابھی بھی والدہ کی طبیعت پریشان کن ہو سکتی ہے۔ البتہ دیگر اہل خانہ کی طرف سے کچھ زیادہ پریشانی یا بیماری کا اشارہ نہیں ملتا۔ بہرحال یہ ایک مصروف وقت ہے۔ کئی کاموں اور مصروفیات میں مشغول ہوں گے اور تنگی وقت کو محسوس کریں گے۔ وہ لوگ جو گھوم پھر کر اشیاء فروخت کرتے ہیں یا مارکیٹنگ کا کام یا شہر سے باہر روزگار کے امور سے منسلک ہیں ان لوگوں کو خاص طور پر بہتری کی توقع کرنی چاہیے۔ اسی طرح اس برج سے متعلق وہ لوگ جو تحریر تقریر چھاپہ خانہ وغیرہ جیسے کاموں سے منسلک ہیں ان کے لیے بھی خاص طور پر اچھا وقت ہے۔ اولاد اور شریک حیات کی طرف سے خوشی ملے گی اور آسودہ حال رہیں گے۔

**5 مئی تا یکم جولائی**

آپ جن مسائل کا شکار تھے اب اللہ کے فضل سے ان کا حل نکلتا محسوس ہوتا ہے۔ روزگار، کاروبار اور نوکری وغیرہ کے حوالے سے حالات میں بہتری واقع ہوگی۔ ذرائع آمدن میں اضافہ ہوگا اور خوشحالی کے دن دیکھیں گے۔ اس برج سے متعلق وہ لوگ جو تعلیم و تربیت کے مرحلے سے گزر رہے ہیں ان کے لیے اچھا وقت ہے۔ اس حوالے سے کامیابی اور بہتر راہنمائی میسر ہوگی۔ خوش قسمتی اور بانڈ نمبروں جیسے ذرائع سے آمدن کے لیے کوشاں رہیں گے۔ ذہن کو حاضر رکھا تو اس میں کامیابی بھی ہو سکے گی۔ دوستوں کے ساتھ محفلیں سجانے اور وقت بسر کرنے کو دل چاہے گا۔ وہ لوگ جو جنس مخالف کے ساتھ دوستی و تعلق پر یقین رکھتے ہیں ان کو ایسے مواقع

ملیں گے لیکن یہ تجربات خوشگوار نہ ہوں گے۔ جنس مخالف کے افراد بلیک میل اور ناجائز خواہشات کا اظہار کر سکتے ہیں۔ آگے آپ خود سمجھ دار ہیں۔ کیا کرنا ہے اب آپ کی ذاتی ذمہ داری ہے۔ وہ جو اولاد کے خواہشمند ہیں ان کو اس حوالے سے خوشخبری ملے گی۔

**2 جولائی تا 22 اگست**

یہ ایک ایسا وقت ہے جس میں پیش آنے والے حالات کی حتمی نوعیت اور اس سے بھی زیادہ یہ کہ مستقبل میں آپ کے آج اٹھائے گئے اقدامات کیا نتائج لائیں گے ایک اہم موضوع ہے۔ جو کچھ بھی کریں جو بھی قدم اٹھائیں صرف جاری حالات کو سامنے رکھیں بلکہ یہ دیکھیں کہ آنے والے دنوں کو اس حوالے سے کیسے ڈیل کریں گے۔ ہمارا مشورہ ہے کہ صاحب حیثیت افراد، حکومتی اداروں اور دیگر صاحب مرتبہ سے بدمزگی سے بچیں ورنہ مشکل میں پھنس جائیں گے۔ زرعی یا خاندانی زمین اس عرصے میں فروخت نہ کریں اور جہاں تک پراپرٹی خریدنے کا سوال ہے خوب سوچ کر یہ قدم اٹھائیں۔ سیاست دان ہیں یا ایسا مزاج ہے تو شطرنج کی چال پر مہرے دھیان سے کھیلیں۔ ہمارا مشورہ ہے کہ اس عرصے میں زیادہ معاملات میں اُلجھنے کی بجائے اپنی زیادہ توجہ اپنے کام، روزگار، بزنس یا نوکری جو بھی آپ کرتے ہیں پر رکھیں۔ اپنے مالی، مادی اور معاش سے متعلق اُمور میں کامیابی کے بارے میں سوچنا اور عمل کرنا سب سے اچھا ہے۔

**23 اگست تا 12 ستمبر**

کسی جانب سے اضافی ذمہ داریاں اور اخراجات کا سامنا ہو سکتا ہے۔ اگر آپ نیا کام شروع کریں یا کاروباری معاملات کو طے کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت زیادہ بہتر نہیں ہے۔ البتہ ان دنوں میں آپ کو اچانک کوئی خوشخبری ملے گی ہو سکتا ہے کہ آپ کو قریبی جاننے والوں کی طرف سے کوئی فائدہ مل جائے۔ اگر کسی قسم کی پریشانیوں کا شکار ہیں تو وہ دور ہو جائیں گی اور ذہنی سکون میسر آئے گا۔ کام کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کے حوالے سے یہ عرصہ بہترین ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات کشیدہ رہیں گے۔ وہ لوگ جو اپنے کیرئیر کے حوالے سے بیرون ملک جانا چاہتے تھے۔ انہیں اس عرصے میں کامیابی ملتی نظر آتی ہے۔ مذہب کی طرف رجحان بڑھے گا اور دوسروں کی مدد کر کے خوشی ملے گی۔ اپنی صحت اور خوبصورتی کا زیادہ خیال رکھیں گے اور دلکش نظر آنے کے حوالے سے کپڑوں اور جیولری وغیرہ پر اخراجات میں بھی اضافہ ہوگا۔ تعلیم کے میدان میں آپ کی کارکردگی زیادہ بہتر نہ ہوگی۔ دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اچھا لگے گا۔

**13 ستمبر تا 12 نومبر**

ایک محتاط طرز عمل کا متقاضی وقت۔ اس وقت تمام ایسے کام جو رسک لینے کے زمرے میں آتے ہیں ان سے دور رہیں۔ اس میں تیز گاڑی یا موٹر سائیکل وغیرہ چلانے سے لے کر شیئرز، جوا یا نمبروں وغیرہ کے سب معاملات شامل ہیں۔ اگر ایسا کیا تو پھر اس کا رزلٹ جلد ہی مل جانے کا زیادہ انتظار نہیں کرنا پڑے گا اور یہ کچھ اچھا بھی نہ ہوگا۔ اس عرصہ کے دوران صحت کے مسائل میں اضافہ ہوگا اور اب آپ اکیلے نہ رہیں گے بلکہ توقع ہے گھر میں سے کوئی اور بھی صحت کے مسائل و امراض کا شکار ہوگا۔ سو اس حوالے سے محتاط رہیں اور خرابی صحت کو طوالت اختیار نہ کرنے دیں۔ جیسے ہی کوئی متاثر ہو فوری طور پر اس کے علاج معالجہ پر توجہ دیں۔ یہی آپ کے لیے اور یہی دوسرے مریض کے لیے موزوں ہے۔ اس عرصہ کے دوران نیا گھر لینے، گاڑی تبدیل کرنے یا گھر کی تعمیر وغیرہ میں نہ پڑیں۔ جائیداد کی خرید و فروخت بھی نہ کریں۔ اس وقت ان معاملات میں کام کرنا مستقبل میں اچھے نتائج نہ لائے گا۔ افراد خانہ سے زیادہ مباحثہ نہ کریں۔

**13 نومبر تا 30 نومبر**

زیر بحث وقت کو کچھ زیادہ سعد وقت نہیں کہا جا سکتا۔ جاری وقت کے حوالے سے ہمارا سب سے پہلا اور اہم مشورہ یہ ہے کہ کوئی بھی معاملہ درپیش ہو محتاط رویہ اختیار کریں۔ فوری ردعمل، فوری ایکشن، فوری جواب آپ کے لیے کسی بھی حالت میں اچھی صورت حال حاصل کرنے کا باعث نہ ہوگا۔ کئی ایک رشتہ دار اس وقت آپ کی مخالفت کریں گے یا کم از کم صورت حال یہ ہو گی کہ سامنے آئے بغیر آپ کے لیے مسائل پیدا کرنے کا باعث ہوں گے۔ اخراجات میں اضافہ ہوگا اور ان جگہوں پر بھی خرچ اُٹھ جائے گا جن کی توقع نہ تھی۔ صحت کے مسائل پیش آ سکتے ہیں خاص طور پر گردن گلے اور آنکھوں کے قرب و جوار میں واقع ہونے والے امراض زیادہ خطرناک ہوں گے۔ وراثت کے حوالے سے اگر کوئی مسئلہ ہے تو اس عرصے میں اس کا آپ کے حق میں ہونا قدرے مشکل ہو گا۔ حسب منشا کامیابی کا حصول نہ ہو گا۔ بانڈ، ریس اور لاٹری جیسے معاملات میں زیادہ اخراجات کسی صورت نہ کریں۔ زیادہ خرچہ نقصان کا باعث ہوگا۔

(بقیہ صفحہ نمبر 54)

## یکم جنوری تا 22 جنوری

ایک ایسا وقت جو ملے جلے حالات وواقعات کی نشاندہی کرتا ہے۔ یعنی کئی حوالوں سے یہ ایک مثبت وقت ہے اور کئی حوالوں سے محتاط اور مشکل حالات وواقعات کا مظہر وقت۔ اس وقت وہ لوگ خاص طور پر محتاط رہیں جو چانس اور اتفاق اور انعامی طریقوں سے آمدن میں اضافے کا سوچتے ہیں۔ ان حوالوں سے غیر معمولی آمدن کا حصول ممکن نہ ہوگا۔ بلکہ ایسے تمام کاروبار اور مواقع جو تدبیر کی بجائے چانس کے تحت آتے ہیں وہاں بھی کامیابی ہوتی نظر نہیں آتی اسی طرح صحت ایک اور ایسا امر ہے جس کے بارے میں آپ کو ہمہ وقت سنجیدہ طرز عمل اختیار کرنا چاہیے۔ بصورت دیگر موسمی اثرات سے متاثر ہونا اور خرابی صحت کا شکار ہونا بالکل معمولی بات ہوگی۔ دمہ جوڑوں اور کھانسی وغیرہ کا شکار رہنے والے خاص طور پر محتاط رہیں۔ مثبت حوالے سے کہ وہ لوگ جو کاروبار کرتے ہیں یا جن کی نوکری میں ترقی رکی ہوتی ہے ان کے لیے عمدہ چانس نظر آتے ہیں۔ کامیابی اور مادی خوشحالی نظر آ رہی ہے۔

## 23 جنوری تا 17 مارچ

کاروباری حوالے سے سخت محنت کریں گے وہ لوگ جو ملازمت یا کاروبار کے حوالے سے بیرون ملک جانا چاہتے تھے ان کی راہ میں بھی آسانیاں آئیں گی۔ اور عزت وشہرت حاصل کرنے کی کوشش کریں گے۔ غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ سیر وتفریح کرنے کے مواقع ملیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے اور رومانویت کا عنصر بڑھے گا۔ ساس کے ساتھ جھگڑا متوقع ہے۔ اچھی نصیحت کرنے والے لوگ کم ملیں گے۔ کسی سے قرض لینا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں مل جائے گا، لیکن جس شخص سے قرض لیا ہے اس کے ساتھ نرم اور مہذبانہ رویہ اختیار کریں۔ سفر کے دوران لڑائی جھگڑا ہو سکتا ہے۔ گھریلو ماحول ناخوشگوار رہے گا۔ وہ ملازمت پیشہ افراد جن کی ترقی وغیرہ میں رکاوٹیں آ رہی تھیں اس عرصے میں کافی حد تک چھٹکارا مل جائے گا۔ اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دے لیں گے۔ کھیل کے میدان میں حد سے زیادہ خوداعتمادی آپ کو ناکامی کی طرف دھکیل سکتی ہے، لہٰذا دوسرے کو کمزور نہ سمجھیں۔ زمین و جائیداد کے معاملات طے نہ ہو سکیں گے۔ داماد کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ غیر متوقع ذرائع سے آمدن کا حاصل ممکن ہے۔

## 18 مارچ تا 4 مئی

بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی ہے تو اب تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے، لیکن چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تھوڑی بہت اَن بن رہے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ آپ کی خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا، لیکن مسائل جلد حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو ملتا نظر آ رہا ہے۔ نیز اس سلسلے میں اپنے یار دستوں اور بہن بھائیوں سے رابطہ کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو آپ کو کامیابی نہ مل سکے گی۔ سیر وتفریح کے پلان بنائیں گے لیکن جا نہ سکیں گے۔ صحت بہتر رہے گی اور بازاری کھانے بھی کھائیں گے۔ کوئی اشیاء گم ہوئی تھی تو رواں دنوں میں تلاش کریں واپس ملنے کی توقع ہے۔ اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے کافی تگ ودو کریں گے اور اپنی مضبوط قوت ارادی کے باعث بہت سی خواہشات کو حقیقت کا روپ دے لیں گے۔ کھیل کے میدان

میں حد سے زیادہ خود اعتمادی آپ کو ناکامی کی طرف دھکیل سکتی ہے، لہٰذا دوسرے کو کمزور نہ سمجھیں۔

## 5 مئی تا یکم جولائی

اس عرصہ کے دوران ملے جلے احکام سامنے آتے ہیں۔ صحت اور بیرون ملک سفر ایسے امور ہیں جن کے بارے میں کسی بھی طرح لاپرواہی کو اختیار نہیں کرنا چاہیے۔ صحت کے نئے مسائل تو اتنے زیادہ نہیں ہوں گے جتنا خطرہ یہ ہے کہ وہ لوگ جو پہلے سے کسی نہ کسی مرض میں گرفتار ہیں ان کو لاحق مرض شدت پکڑے یا مزید خرابی کا باعث بنے۔ اسی طرح بیرون ملک جانے والے افراد جلد بازی میں ایسے ایجنٹ کو رقم دے سکتے ہیں جو کام نہ کرواسکے اور پھر رقم کے لین دین کا مسئلہ بنا رہے۔ یا یہ بھی ہوسکتا ہے جن کاغذات پر سفر کرنا چاہ رہے ہیں یہ مشکوک ہوں اور اس وجہ سے متعلقہ مسائل کا شکار ہوں۔ ان امور کے علاوہ مالی و مادی حوالے سے معاملات ٹھیک رہیں گے۔ جس ڈگر پر چل رہے ہیں چلتے رہیں اچھی آمدن ہوگی۔ جو افراد اس عرصہ میں نیا کام شروع کرنا چاہتے ہیں کرسکتے ہیں کامیاب رہیں گے۔ نوکری پیشہ افراد کے لیے بھی موزوں وقت ہے اور ان کو بھی کچھ نہ کچھ فوائد ملنے کی توقع کرنی چاہیے۔ شعبہ تعلیم اور تعلیم حاصل کرنے والے افراد بھی اپنے اپنے شعبہ میں آگے بڑھ سکیں گے۔ وہ جن کے بچے اعلیٰ تعلیم یا عمر کے ایسے حصے میں ہیں جہاں روزگار کا سلسلہ شروع ہوتا ہے ان کو بھی توقع رکھنی چاہیے کہ ان کے بچے ان کے لیے باعث فخر وسعادت ہوں گے۔ عمومی شہرت اور سوشل تعلقات میں اضافہ ہوگا۔

## 2 جولائی تا 22 اگست

ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں اگر کسی پریشانی کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو وہ مسئلہ آپ کی خواہش کے مطابق حل ہوتا نظر آ رہا ہے۔ نیز بے روزگار افراد کو بھی اس عرصے میں بہتر ملازمت مل جائے گی۔ کاروباری حوالے سے بھی ایک اچھا وقت ہے آمدن میں اضافہ ہوگا البتہ کاروباری حضرات کو کام میں چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ انعامی سکیمیں، میچ، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس میں اُمید کے مطابق فائدہ نہ ہوسکے گا۔ یار دوستوں اور بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ ملنا جلنا کم رہے گا۔ آپ کے تعلقات اپنی ساس اور شریک حیات کے ساتھ بہتر رہیں گے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا، نیز آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کرتے نظر نہیں آ رہے۔ عمرہ یا زیارت کے لیے جانا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں ہے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل نہ ہوسکیں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو وہ حل ہوجائیں گے۔ اولاد کے حوالے سے بعض مسائل سامنے آسکتے ہیں۔ ان کی صحت کا بھی خاص خیال رکھیں ان کی صحت کے حوالے سے اخراجات بڑھیں گے۔ انٹرلیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔

## 23 اگست تا 12 ستمبر

مسائل اور تناؤ بار بار سامنے آئیں گے اور ہمارے خیال میں آپ کو ان کی طرف سے دھیان نہ دے کر اپنے سفر کو جاری رکھنا چاہیے کیونکہ یہ آپ کے لیے بہتری کا وقت ہے۔ لوگ تناؤ اور مسائل پیدا کرنے والی گفتگو اور حرکات میں ملوث ہوسکتے ہیں تاہم ان پر توجہ نہ دیں اور اگر آپ نے ایسا کیا تو کوئی شعبہ حیات میں بہتر نتائج حاصل کرپائیں گے۔ لمبے سفر کے دوران طبیعت خراب ہونے یا کوئی حادثہ پیش آنے کے بھی امکانات ہیں۔ دماغ میں گرمی ہوگی۔ نظر کے مسائل اور سر درد وغیرہ جیسے امراض سے واسطہ پڑسکتا ہے۔ عزت وقار کے معاملات توجہ طلب اور بعض اوقات نازک صورت اختیار کرجائیں گے۔ روزمرہ امور اور ساتھ کام کرنے والوں کے ساتھ اپنی بات منوانے یا غلبہ حاصل کرنے کے حوالے سے مسائل پیدا ہوں گے۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے بھی معاملات سامنے آئیں گے تاہم سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ بیرون ملک تجارت کے حوالے سے بھی اچھا وقت ہے۔

## 13 ستمبر تا 12 نومبر

اس وقت کے دوران مالی امداد اور مادی حوالے سے کئی قسم کے فوائد کا حصول نظر آتا ہے۔ وہ لوگ جو کسی بھی نوعیت کا ذاتی کام یا بزنس وغیرہ کرتے ہیں ان کو خاص طور پر آگے بڑھنے اور کامیابی حاصل کرنے کے مواقع ملیں گے۔ افراد خانہ معاملات زندگی میں مددگار ہوں گے۔ تاہم آسودگی کے عرصے کے دوران اپنی شریک حیات کی صحت کا خاص دھیان رکھیں۔ کسی بھی بیماری کی صورت میں فوری طور پر ماہر طبیب سے رجوع کریں ورنہ معاملات بگڑ بھی سکتے ہیں۔ مجموعی طور پر اچھا وقت ہے۔ بعض معاملات میں اتار چڑھاؤ کا سامنا ہوگا تاہم مایوس ہونے کی ضرورت نہیں۔ کوئی بھی پریشانی جو آئے گی وہ صرف اور صرف وقتی ہوگی۔ پچھلے کچھ عرصہ سے اچھے حالات وواقعات سے گزر رہے تھے۔ تاہم اب جو وقت ہے اس وقت محتاط رویہ اختیار کریں۔ خاص طور پر لوگوں کے ساتھ لین دین کرنے

# ONLY WAY TO LEARN ASTROLOGY (PART-iii)

## علم نجوم سیکھنے کا واحد طریقہ (حصہ سوم)

زیر بحث انگریزی کتاب Joan and Marison کی علم نجوم پر تحریر کردہ تین تحقیقی کتب میں سے ایک ہے۔اس کتاب میں جو اہم موضوعات ہیں اِن اہم ترین اُمور یہ ہیں۔

پہلے گھر کے مالک کے زائچہ کے بارہ گھروں میں اثرات، زائچہ کے دوسرے گھر کے مالک کے زائچہ میں بارہ گھروں میں اثرات، اس طور زائچہ کے باقی دس گھروں کے ملکوں کے زائچہ کے دیگر گھروں میں واقع ہونے سے جو احکام ابھرتے ہیں ان کو تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔اس کتاب کا ایک اور اہم موضوع چند اہم افراد کے زائچوں کا تفصیلی تکنیکی جائزہ ہے۔اس کے علاوہ جسمانی اور ذہنی صحت، جسمانی ساخت، تعلقات، زوجین، اولاد، دوستوں، ماں باپ وغیرہ کے ساتھ اور انسان میں پیشہ ورانہ حوالے سے صلاحیتوں اور رجحانات کے بارے تفصیلی بحث کی گئی ہے۔(فوٹو کاپی میں دستیاب ہے)



معاملات طے کرنے اور گفتگو کرتے ہوئے اپنے مزاج کو کنٹرول میں رکھیں اگر ایسا نہ کیا گیا تو پہلے تناؤ پھر غصہ اور پھر ہاتھا پائی کی نوبت آسکتی ہے۔اگر معاملہ زیادہ بڑھا تو جسمانی طور پر بھی متاثر ہو سکتے ہیں۔وہ لوگ جو مزمن امراض کا شکار ہیں وہ محتاط رہیں اِن کے آپریشن یا مرض میں بڑھوتری کا خطرہ ہے۔شان و شوکت کو قائم رکھنے کے لیے روپیہ کا استعمال کرنا چاہیں گے۔گو ہم اس کا مشورہ نہیں دیتے کیونکہ حاصل کچھ نہ ہوگا۔وراثت، اندانی جائیداد اور ایسے معاملات پر خصوصی توجہ دیں۔ پراپرٹی وغیرہ کی خرید و فروخت نہ کریں۔مالی معاملات میں اتار چڑھاؤ رہے گا اس لیے کسی بھی فرد سے کسی بھی خاص دن یا وقت تک ادائیگی کا وعدہ نہ کریں ورنہ پشیمانی اٹھانی پڑ سکتی ہے۔

### 13 نومبر تا 30 نومبر

معاشرے کے معززین آپ کی بات کو اچھے طریقے سے سمجھ کر آپ کی مدد کریں گے۔سسرالی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ شریک کار اور شریک حیات آپ کی خواہشات اور کاموں کو پورا کرنے میں مددگار ثابت ہوں گے۔ساس کے ساتھ تعلقات وقتی طور پر خراب ہو سکتے ہیں۔بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں تلخی رہے گی اور اس کی وجہ آپ کی غیر اخلاقی طریقہ سے گفتگو کرنا ہوگی۔رواں دنوں میں سیر و تفریح کے لیے جانا ہوگا۔یار دوستوں سے میل ملاقات بھی زیادہ رہے گی۔ ڈرائیونگ کے دوران احتیاط کا مظاہرہ کرنا ہوگا، ورنہ دوسری صورت حادثہ ہے۔مالی معاملات میں تنگی رہے گی۔اولاد کی طرف توجہ رہے گی، اور ان کی بہتر پرورش کے لیے کوشاں رہیں گے۔ہمسایوں اور کرایہ داروں کے ساتھ تلخ کلامی متوقع ہے۔آپ اس عرصے میں جلد کسی پر اعتبار نہ کریں گے اور ہر کسی کو شک کی نگاہ سے دیکھیں گے۔

### یکم دسمبر تا 31 دسمبر

آپ کی توجہ مذہبی کاموں کی طرف پہلے کی نسبت زیادہ رہے گی۔آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔زمین و جائیداد اور گاڑی وغیرہ کی خرید و فروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔اندرون یا بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی یہ خواہش اس عرصے میں عملی شکل اختیار کرتی نظر آ رہی ہے۔نیز اس سلسلے میں چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کی طرف سے بھی مدد ملے گی۔انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو یہ فائدہ مند نہ رہے گا۔شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ آتی نظر آ رہی ہے۔شراکتی اکاونٹ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہو جائے گا۔ساس ہیں تو آپ کے تعلقات اپنی بہو کے ساتھ بہتر نہ رہیں گے۔

## یکم جنوری تا 22 جنوری

اس عرصہ کے دوران آپ کی کامیابی یا ناکامی کا دارومدار آپ کے طرزِ فکر و عمل پر ہے اس وقت زیادہ تیزی طراری کا مظاہرہ جلد بازی اور دھوکہ سے مقاصد کا حصول بظاہر آسان لگے گا تاہم عملی طور پر اس حوالے سے بہت زیادہ معاملات میں کامیابی نہیں ہوگی۔ اس وقت کی ضرورت ہے کہ خوب سوچ سمجھ اور پھونک پھونک کر قدم اٹھایا جائے۔ تمام رسک لینے والے معاملات اور اہم فیصلوں کو ملتوی کر دیا جائے۔ کسی بھی غیر معمولی آفر کا جواب فوری طور پر نہ دیا جائے۔ چاہے یہ آفر کاروباری حوالے سے یا نوکری وغیرہ کے حوالے سے ہو، تحمل اور سمجھ داری سے کام لیں۔ مالی معاملات میں تناؤ رہے گا۔ سو فالتو رقم خرچ نہ کریں۔ جوئے اور ریس وغیرہ سے باز رہیں۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا ہوگی اور ممکن ہے ہمسائیوں کے ساتھ تعلقات بھی زیادہ خوشگوار نہ رہیں۔ جادو یا سحری اثرات کا بھی خطرہ ہے۔

## 23 جنوری تا 17 مارچ

بڑے، بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ لوگوں کی مدد کر کے خوشی ملے گی اور اپنا مال رفاعی کاموں کے لیے خرچ کریں گے۔ علوم مخفی میں آپ کی دلچسپی مزید بڑھے گی نیز وہ لوگ جو کوئی عملیات کے میدان میں کوئی چلہ کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کر لیں کامیابی ملنے کے قوی امکانات ہیں۔ اولاد کی صحت میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ اندرون ملک سفر کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں کیونکہ دوران سفر حادثہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے ساتھ کام کرنے والے افراد کی مدد درکار ہو تو وہ آپ کی مدد کے لیے ضرور آئیں گے۔ عشق و محبت جیسے کاموں میں آپ پیسے کا ضیاع کریں گے۔ صحت میں بہتری آئے گی۔ اُمیدوں کو عملی شکل دینے کے لیے کوشاں رہیں، کامیابی ملنے کی توقع ہے۔

## 18 مارچ تا 4 مئی

منگنی و نکاح کے لیے سعد وقت نہیں ہے۔ غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ کسی کاروباری پریشانی کا شکار ہیں تو رواں دنوں میں معاملات بہتر ہونے کی توقع ہے۔ شراکتی کاروبار سے منسلک لوگوں کے اگر اپنے شریک کار کے ساتھ کوئی اَن بن تھی تو اب معاملات قدرے بہتری کی طرف چل پڑیں گے۔ وہ لوگ جو نوکری کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ اپنی کوششوں کو جاری رکھیں، ملازمت ملنے کی توقع ہے۔ وہ افراد جو پہلے سے ہی نوکری کر رہے ہیں ان کو اپنے ساتھ کام کرنے والے افراد کی وجہ سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ وراثتی معاملات کو حل کرنے کے لیے مناسب وقت ہے بات چیت کے دوران سوچ سمجھ کر بولیں، کیونکہ آپ کی زبان سے ایسے الفاظ کی ادائیگی ہوگی جو سننے والے شخص کو پسند نہ آئیں گے اور جس کی وجہ سے آپ کی عزت بھی خراب ہوگی۔

## 5 مئی تا یکم جولائی

وہ لوگ جو مذہبی رجحان رکھتے ہیں یا علوم مخفی میں دلچسپی رکھتے ہیں ان کو اس عرصہ کے دوران روحانی اور ماورائی حوالوں سے کامیابی کی کافی توقع ہے۔ وہ لوگ جو اس سمت میں محنت کریں گے ضروری کسی نہ کسی حد تک کامیابی حاصل کر پائیں گے۔ اس عرصہ کے دوران آپ کا طرزِ عمل، طرزِ کار اور طرزِ حیات حد درجہ اہمیت اختیار کر جائے گا۔ یہ ہی وہ شعبہ ہے جو اس بات کا فیصلہ کرے گا کہ آپ مسائل سے بھرپور وقت بسر کریں یا تحمل کا مظاہرہ

کر کے نسبتاً پرسکون زندگی بسر کر سکیں۔ معاملہ چاہے روزمرہ امور کا ہو' کاروباری یا دفتری ساتھیوں کا یا اولاد کا' ان کی طرف سے متوقع یا مناسب حدود کے اندر طرز عمل کا کچھ نقدان ہوگا۔ آپ کا طرز عمل اس میں مسائل کو الجھا بھی سکتا ہے اور سلجھا بھی سکتا ہے۔ خصوصی طور پر یاد رکھیں اس عرصہ میں مقدمہ بازی اور معاملات کو حل کے لیے تھانہ کچہری کی طرف نہ لے کر جائیں۔ باہر باہر معاملات کو طے کریں۔ بیرون ملک جانے والے ایجنٹ حضرات کو مکمل تحقیق کے بعد روپیہ دیں کیونکہ اس وقت جعلسازی کا بھی امکان ہے۔

### 2 جولائی تا 22 اگست

ابتداء نسبتاً بہتر طریقے سے ہوگی۔ خاص طور پر وہ لوگ جو کاروبار کرتے ہیں چاہے اس کی نوعیت اور حجم کچھ بھی اُن کو مواقع ملیں گے کہ آگے بڑھ سکیں' جس قدر کوشش کریں گے اس قدر کامیابی کے امکانات زیادہ ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کے لیے بھی وقت اچھا ثابت ہوگا۔ نئی اور بہتر نوکری کی تلاش' تنخواہ' یا ترقی وغیرہ کے حوالے خوشی حاصل ہو سکتی ہے وہ جو چاہتے ہیں کہ کامیابی حاصل کریں' ضرور ایک قدم آگے بڑھائیں۔ اس برج سے متعلق جو لوگ باپ یا خاندان کے بڑوں سے توقع لگائے بیٹھے ہیں امید ہے اللہ کے فضل سے ان کی اب سنی جائے گی اور تکمیل خواہش کے اسباب پیدا ہوں گے۔ جہاں تک گھریلو اور خاندانی زندگی کا تعلق ہے یہ خوشگوار اور اچھی بسر ہوگی۔ تاہم اس سارے خوشگوار ماحول کے باوجود کچھ لوگ غیر محسوس طور پر آپ کی خلاف بدگوئی اور خفیہ سازش قسم کے اقدامات کر سکتے ہیں۔ سو ان مخالفین سے ہوشیار رہیں۔ ان کو پہچانا آسان نہ ہوگا۔

### 23 اگست تا 12 ستمبر

اُمیدوں اور خواہشات کے پورے ہونے کی کوئی توقع نہیں ہے جس کی وجہ یہ ہے کہ آپ ان کی تکمیل کے لیے محنت کرتے نظر نہیں آ رہے ہیں۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہیں، چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ آپ اپنے غیر ضروری اخراجات پر قابو پاتے نظر آ رہے ہیں۔ بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ شریک حیات کے ساتھ خوشگوار تعلقات رہیں گے اور سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ رواں دنوں میں آپ کا مزاج سخت رہے گا۔ ذہنی پریشانی کا شکار نظر آتے ہیں۔ جس کی وجہ سے آپ اپنی ذات پر کوئی خاصی توجہ نہ دے پائیں گے۔ اس کے علاوہ معمولی باتوں پر بحث اور لڑائی کریں گے۔ تعلیمی میدان میں آپ کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی نیز غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی کافی نمایاں رہیں گے۔ بیرون ملک سفر پر جانے کے حوالے سے آسانیاں پیدا ہوں گی۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے بھی اچھا وقت ہے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔

### 13 ستمبر تا 12 نومبر

یہ حالات پڑھنے والا اگر طالب علم ہے کسی بھی شعبہ کا "تو ذہن میں ڈال لے کہ بے توجہی اور لاپرواہی ویسے بھی بری ہوتی ہے اور اب حالات

## لوح اوج زحل

زحل کے ناقص اثرات کے خاتمے کے لیے یہ لوح خاص طور پر تیار کی جاتی ہے۔ ساڑھ ستی کے لیے بھی مفید۔ جب چلتے کام رکنے لگ جائیں اور کام ہوتے ہوتے رہ جائیں' تو سمجھ لیں کہ آپ کو اس لوح کی ضرورت ہے۔ بہت سے لوگ ایک کے بعد دوسرے مسئلہ کا شکار رہتے ہیں۔ ایک مصیبت سے جان چھوٹی تو دوسری میں گرفتار ہو گئے۔ مسائل اور پریشانیوں کا انبار' کاموں کا نہ ہونا، ہر مسئلہ میں رکاوٹ اور التواء اور ان دیکھے ہاتھوں کا ہوتے کاموں کو روک دینا جیسے مسائل کے لیے اس لوح کا استعمال مفید اور موثر ثابت ہوگا۔ مختلف قسم کی ناکامیوں اور پریشانیوں سے تحفظ کے لیے حد درجہ موثر ہے۔ اس کے علاوہ وہ لوگ جو بڑے پیمانے پر کاروبار کرتے ہیں، بڑے پلازے اور عمارتیں بناتے ہیں یا وہ لوگ جو اپنے کاروبار اور کاموں کو استحکام دینے کے خواہشمند ہوں اور ایک طویل عرصہ کے لیے کامیابی کے خواہاں ہوں ان کے لیے بھی یہ لوح حد درجہ موثر ہے۔ غرضیکہ ہر وہ کام جس میں آپ غیر معمولی اور طویل عرصہ تک کامیابی چاہتے ہوں کے لیے بھی یہ لوح حاصل کر سکتے ہیں۔

ہی ایسے ہیں کہ معمولی سی غلطی بھی تعلیمی سلسلے میں رکاوٹ اور مسائل لائے گی۔ باقی اپنی عقل سے بھی کام لیں۔ اس عرصہ کے دوران کھانے پینے اور خوش خوراکی کے زیادہ مظاہروں کی ضرورت نہیں ورنہ معدہ جواب دے دے گا اور ہضم سے متعلق مسائل پیدا ہوں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلق میں بگاڑ اور بحث مباحثہ بڑھ جائے گا جو کسی بھی صورت ازدواجی اور گھریلو زندگی کے لیے بہتر نہیں ہے۔ کوشش کریں کہ زیادہ بحث میں نہ پڑیں گو آپ کی شریک حیات کی کوشش یا خواہش بھی ایسی ہی ہوگی سو اب یہ آپ پر ہے کہ آپ کیا طرز عمل اختیار کرتے ہیں۔ وہ لوگ جو بانڈ نمبرز یا ایسے دیگر ذرائع آمدن میں دلچسپی رکھتے ہیں ان کو اس وقت غیر محتاط ہو کر روپیہ نہیں لگانا چاہیے۔ کم سے کم خرچ کریں یہی بہتر پالیسی اس وقت کی ہے۔ بچوں کی صحت اور دیگر معاملات پر توجہ دیں۔ صاحب اولاد افراد کو ایسے مسائل پیش آئیں گے جو آپ کے مزاج پر گراں گزر سکتے ہیں۔

### 13 نومبر تا 30 نومبر

جاری کوابھی پوزیشن کے تحت ایک ایسا وقت جو آپ کے اندر ایسی صلاحیتوں کا اظہار کر رہا ہے جن کے تحت اس عرصہ کے دوران اپنی پوری توانائی کے ساتھ آگے بڑھنے اور حسب منشا کامیابی حاصل کرنے کے لیے جدوجہد کریں گے۔ مالی و مادی لحاظ سے ایک اچھا وقت ہے۔ مالی آسودگی حاصل ہوگی اور پیشہ ورانہ طور پر کوئی نہ کوئی کامیابی ضرور ملے گی۔ کاروباری افراد کو آگے بڑھنے کے مواقع ملیں گے اور نوکری پیشہ افراد کی قدر اور عزت بڑھے گی۔ ہاں دماغ پر قابو رکھنا ضروری ہے کیونکہ بعض اوقات آپ بہت جلدی میں ہوں گے اور جلد بازی سے فیصلہ کو قابو رکھنا ضروری ہے اور جلد بازی کے فیصلہ کو کوئی بھی اچھا نہیں کہہ سکتا۔ اسی طرح بعض اوقات آپ دوسرے کی بات ختم یا اس کو اپنی صفائی دینے سے قبل جواب دینے کی کوشش کریں گے یہ طرز عمل بھی مسائل اور ٹینشن کا باعث ہوگا۔ اپنے اندر کی توانائی کو کام اور ورزش کے ذریعے کنٹرول کریں۔ زبان اور ہاتھ سے نہیں۔ ماہ رواں میں ایک دوسرا پہلو جو متاثر کر سکتا ہے وہ آپ کی ذاتی صحت ہے گو ایسی کوئی بڑی صحت کی پرابلم تو نظر نہیں آتی پھر بھی چھوٹے موٹے مسئلے تنگ کریں گے ہاں البتہ حادثہ یا چوٹ خطرناک ثابت ہو سکتی ہے۔ سو دوران گفتگو بحث اور پھڈ لڑائی میں دھیان سے پڑیں۔

### یکم دسمبر تا 31 دسمبر

اختتام سال کے ساتھ ساتھ اچھے وقت کا تسلسل ابھی جاری رہے گا اور کہا جا سکتا ہے کہ معاشرے میں آپ کے مقام اور اچھی شہرت میں اضافہ ہوگا۔ صاحب حیثیت افراد افسران اور دیگر لوگ فوائد دینے کا باعث ہوں گے۔ یہ اب آپ پر ہے کہ اس اچھے وقت کا فائدہ آپ کس طور اٹھاتے ہیں۔ آپ کے اعتماد میں اضافہ ہوگا۔ وہ جن کی ترقی رکی ہوئی ہے۔ اب سمجھ لیں اس کا وقت آ گیا ہے۔ اس طرح حکومت کے پاس رکے ہوئے کاموں کی تکمیل نظر آ رہی ہے۔ اس عرصہ میں بہتر اور اچھے لباس پر توجہ مرکوز ہوگی۔ گھریلو شخصیت اور کام کی جگہ پر نسبتاً بہتر ماحول بنانے کی کوشش کریں گے۔ مالی اور مادی حوالے سے اچھا وقت ہے اور جس طرف بھی توجہ دیں گے کچھ نہ کچھ کامیابی ضرور حاصل کر لیں گے۔ چاہے جزوی طور پر ہی کیوں نہ ہو۔ یہ وقت آپ کو کچھ نہ کچھ ضرور دے گا۔ کوئی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو اس حوالے سے بھی ایک اچھا وقت ہے۔

دلو

### یکم جنوری تا 22 جنوری

آپ کاروباری فرد ہوں یا نوکری پیشہ آپ کی ذمہ داریوں اور فرائض میں اضافہ ہوگا۔ یہ اضافہ پریشان کن نہیں بلکہ فائدہ مند اور اطمینان قلب کا باعث ہوگا۔ ذرائع آمدن میں اضافہ ہوگا اور کوشش کرنے سے آمدن میں خاطر خواہ اضافہ کر سکتے ہیں۔ وہ لوگ جو نیا کام شروع کرنا چاہتے ہیں یا کام کو بڑھانے کے خواہش مند ہیں ان کو بلا خوف وخطر ایسا کر لینا چاہیے۔ ہاں اس وقت چانس اور قسمت کے کھیلوں سے کچھ محتاط رہیں تو زیادہ بہتر ہے۔ اس کے علاوہ جو بات اس عرصہ میں قابل توجہ ہے وہ آپ کی ذاتی اور افراد خانہ کی صحت ہے۔ اس حوالے سے کسی خاص فرد کی نشاندہی تو نہیں کی جاسکتی البتہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ وہ شعبہ حیات ہے جو آپ کے زائچہ کی رو سے آپ کے مسائل اور معاملات میں اتار چڑھاؤ کا مظہر ہے۔ اس حوالے سے وقت اور رقم دونوں خرچ کرنے ہوں گے۔ والدہ کی صحت کا معاملہ زیادہ گڑبڑ لگ رہا ہے۔

### 23 جنوری تا 17 مارچ

کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو نہ پاسکیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام نکلنے کی توقع نہیں ہے۔ آپ اپنی اُمیدوں کو پورا کرنے کے لیے کوشاں رہیں گے۔ اس سلسلے میں کسی مدد کی ضرورت ہو تو وہ بھی آپ کو ضرور ملے گی۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ قانونی معاملات کا شکار ہیں تو ان کے حل ہونے کے کوئی امکانات نہیں ہیں۔ عشق ومحبت جیسے کاموں سے دور رہیں آپ کو بدنامی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اندرون ملک سفر کرتے ہیں تو آپ کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ وہ افراد جو رشتے کی تلاش کر رہے ہیں رواں دنوں میں رشتے ملنے اور پیش رفت ہونے کی توقع ہے۔ وہ لوگ جو دوسری شادی کے خواہش مند ہیں ان کے لیے بھی ایک اچھا وقت ہے۔ کھیل کے میدان میں آپ اپنی بہتر حکمت عملی اور کارکردگی کی وجہ سے کامیابی سے ہمکنار ہوں گے۔

### 18 مارچ تا 4 مئی

اندرون ملک سفر کے دوران آپ کو مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ حکومتی افسران سے وابستہ کوئی کام ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آتے۔ گھر کی مرمت اور تزئین و آرائش کی طرف رجحان رہے گا۔ گھریلو معاملات کو بہتر انداز میں حل کرنے کے لیے موزوں وقت ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام نکلنے کی توقع ہے۔ وراثتی معاملات کا شکار ہیں تو یہ مزید اُلجھنیں اختیار کرتے نظر آتے ہیں۔ مالی حالات بہتر رہیں گے۔ انداز گفتگو میں بہتری آئے

## کار / گاڑی

ٹائیگر جو غالب سنہری رنگت لیے ہوئے ہو کو گاڑی میں لٹکا لیں۔ یہ گاڑی کو تحفظ دینے اور حادثہ سے محفوظ کے حوالے سے مؤثر مانا جاتا ہے۔ گاڑی میں بیٹھے افراد کے حادثہ سے محفوظ رہنے اور تحفظ جان کے لیے بھی مؤثر ہے۔

# اسرار حیات

پنڈت گردھاری لعل کا نام پچھلے زمانے کے ماہرین میں نمایاں ترین مقام پر رہا ہے۔ پنڈت گردھاری لعل علوم مخفی کے شعبے کے ایک معتبر مصنف ہیں۔ اسرار حیات کے نام سے ان کی یہ کتاب اب ناپید ہے۔ اس میں تتوں، سُروں، پانچ جانوروں کو لے کر پیش گوئی، سوالوں کے جواب اور حالات وغیرہ کے بارے میں خاص علوم کو بیان کیا گیا ہے۔ ان تینوں اُمور پر شاید ہی کوئی کتاب آپ کو مارکیٹ میں دستیاب ہو۔ اس کتاب کے آخری باب میں ہمزاد کے تین خاص اعمال بھی بیان کیے گئے ہیں۔ تتوں، سُروں اور پانچ جانوروں کا علم کیا ہے، اگر اس راز کو جاننا چاہتے ہیں تو اس علمی خزانے کو آج ہی اپنے لیے حاصل کریں۔ ادارہ راہنمائے عملیات نے اس کو امپورٹڈ کاغذ اور مجلّہ کتابی شکل میں شائع کیا ہے۔

گی، لوگ آپ کی بات سُننا اور ماننا پسند کریں گے۔ دشمنوں سے مقابلے کی پوزیشن میں رہیں گے۔ ان سے کسی قسم کی پریشانی کا کوئی اندیشہ نہیں ہے۔ ہر کام کو اپنے حساب اور سمجھ کے مطابق کرنے کی کوشش کریں گے اور کسی کے مشورے پر کوئی توجہ نہ دیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی میں بہتری آئے گی۔ اپنے سے عمر میں بڑے لوگوں کی محفل میں بیٹھنا پسند کریں گے۔ اساتذہ کے ساتھ بھی زیادہ وقت گزرے گا اور ان کی عزت و تعظیم کریں گے۔

### 5 مئی تا یکم جولائی

یہ دورانیہ ایک اچھے وقت کا اشارہ دے رہا ہے۔ مادی اور کاروباری حوالے سے آسودگی کا حصول ہوگا۔ وہ کاروباری افراد جو عرصے سے کام کو بڑھانے کا سوچ رہے تھے۔ اب وقت ہے کہ ایسا کرسکیں گے۔ اس طرح نوکری پیشہ افراد کو بھی کوئی نہ کوئی آسودگی یا اضافی آمدن ہو سکتی ہے۔ بہر حال مجموعی طور پر اس برج سے متعلق لوگوں کے حالات میں مثبت تبدیلی آئے گی۔ صاحب حیثیت و مرتبہ افراد کے ساتھ ہوں گے۔ گھریلو اور ازدواجی زندگی خوشگوار ہوگی اور باہم افراد خانہ پُرسکون اور لطف اندوز زندگی بسر کریں گے۔ چانس اور انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے اپنے حدود اربعہ کے اندر رہ کر کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔ تاہم ہمارا مشورہ ہے اس عرصہ کے دوران وراثت سے متعلق معاملات کے حوالے سے قطعاً کوئی لاپرواہی اختیار نہ کریں۔ ورنہ آگے چل کر معاملات منفی شکل اختیار کر جائیں گے۔ وہ لوگ جو دوسروں کے روپے کو اپنے بزنس میں لگانا چاہتے ہیں یا دوسروں کے روپے سے اپنا بزنس کرنا چاہتے ہیں ان کو بھی تکمیل خواہش کا کوئی نہ کوئی راستہ مل جائے گا۔ بیرون ملک سفر یا کام کے حوالے سے جلد بازی لاپرواہی سے کام نہ لیں۔

### 2 جولائی تا 22 اگست

ہاں پچھلے ماہ کی نسبت یہ ماہ معاملات محبت، الفت کے حوالے سے زیادہ بہتر ہوگا اس عرصہ میں جن لوگوں کے ساتھ تعلقات بنیں گے ان کو زیادہ بہتر اور مفید قرار دیا جا سکتا ہے۔ جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا اور تحائف کا تبادلہ کرنا پسند کریں گے۔ اسی طرح بیرون ملک میں رہنے والے افراد سے فوائد یا اگر خود باہر جانا چاہیں یا بیرون ملک تعلیم و بزنس کے حوالے سے سفر کرنا چاہیں تو اچھے نتائج حاصل ہوں گے۔ اسی طرح صاحب حیثیت لوگوں، افسران بالا یا اوپر کے طبقے کے بزنس مینوں کے ساتھ تعلق قائم ہو سکتے ہیں۔ تاہم ایک بات یاد رکھیں اس عرصہ کے دوران جہاں آپ اپنی اوقات سے باہر ہوئے وہاں کام خراب ہو جائے گا۔ معاملہ چاہے جنس مخالف کا ہو یا بزنس ڈیل کا۔ اپنے حدود اربعہ اور حد بندی کا تعین بہت ضروری ہوگا۔ مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ رسک لینا فائدہ مند رہے گا۔ لوگوں پر جلد اعتبار نہ کریں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔

### 23 اگست تا 12 ستمبر

اچھا وقت ہے۔ تاہم صحت کے حوالے محتاط رہنے کی ضرورت ہے خصوصاً کھانے پینے کے معاملات میں احتیاط برتیں ورنہ زیادہ بیمار ہو سکتے ہیں۔ اہل خانہ کی طرف سے کچھ زیادہ پریشانی یا بیماری کا اشارہ نہیں ملتا۔ بہر حال یہ ایک مصروف وقت ہے۔ کئی کاموں اور مصروفیات میں مشغول ہوں گے اور تنگی وقت کو محسوس کریں گے۔ وہ لوگ جو گھوم پھر کر اشیاء فروخت کرتے ہیں یا مارکیٹنگ کا کام یا شہر سے باہر روزگار کے امور سے منسلک ہیں ان لوگوں کو خاص طور پر بہتری کی توقع کرنی چاہیے۔ اسی طرح اس برج سے متعلق وہ لوگ جو تحریر و تقریر اور چھاپہ خانہ وغیرہ جیسے کاموں سے منسلک ہیں ان کے لیے بھی خاص طور پر اچھا وقت ہے۔ اولاد اور شریک حیات کی طرف سے خوشی ملے گی۔ تعلیم کے میدان میں آپ عدم دلچسپی کا اظہار کرتے نظر آئیں گے۔ اور کھیل کود کو زیادہ وقت دیں گے۔ موسیقی میں دلچسپی بڑھے گی۔ ہنسی مذاق کرنا اچھا لگے گا۔

### 13 ستمبر تا 12 نومبر

گھریلو معاملات خراب رہیں گے۔ کسی بھی شخص کو اپنے نجی اور ذاتی معاملات میں دخل اندازی نہ کرنے دیں، معاملات میں مزید خرابی پیدا ہو گی۔ سفر کے حوالے سے موثر وقت ہے نیز اللہ کی مہربانی سے آپ کی اپنے مقصد میں کامیابی ملے گی اور کام آسانی سے حل ہو جائیں گے۔ شریک کار کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں کے ساتھ آپ کا رویہ درست نہ ہوگا۔ عشق و محبت کی طرف رجحان زیادہ رکھے گا اور محبوب کے ساتھ وقت گزارنا زیادہ پسند کریں گے۔ ڈرائیونگ کرتے وقت یا لڑائی جھگڑا کرتے وقت آپ کو چوٹ لگنے کا خدشہ ہے۔ یار دوستوں کے ساتھ بیٹھ کر پڑھائی بھی کریں گے اور گھومنے پھرنے بھی جائیں گے۔

### 13 نومبر تا 30 نومبر

اُمیدوں و خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے کافی تگ و دو کرتے نظر آئیں گے۔ مگر زیادہ تر خواہشات ادھوری ہی رہ جائیں گی۔ یہ وقت کچھ زیادہ بہتر نہ ہے۔ افراد خانہ میں جھگڑے اور باہم ناچاقی کے واقعات پیش آئیں گے۔ روپیہ کا استعمال ایسی جگہ پر ہوگا جس کو روپیہ کا ضیائع بھی کہا جاسکتا ہے۔ اگر آپ ناک یا گلے کے امراض کا شکار ہیں تو اس عرصہ میں اس تکلیف میں اضافہ ہوگا۔ عمومی طور پر صحت کے حوالے سے کچھ نہ کچھ مسئلہ ضرور درپیش ہوگا۔ احکام اور عدالتی کاروائی سے بچنے کی کوشش کریں اور اچھے طریقے سے معاملات کو اچھے وقت تک ٹال دیں ورنہ ان لوگوں سے آپ کو حمایت ملتی نظر نہیں آ رہی۔ اکثر کاموں کو جلد بازی میں کرنے کی کوشش کیا کریں گے۔ مگر جلد بازی میں کیے گئے کام اور لیے گئے فیصلے نقصان کا باعث بنیں گے۔

### یکم دسمبر تا 31 دسمبر

بیرون ملک سفر کی خواہش رواں دنوں میں پوری ہونے کی توقع ہے۔ عبادات کی طرف رجحان زیادہ رہے گا نیز اس بارے میں شریک حیات کو بھی ہدایت دیں گے۔ لوگوں کی نظر میں عزت و مقام اونچا رہے گا۔ چھوٹے بہن بھائیوں سے منقطع رہیں گے۔ گھر کی تزئین و آرائش کے بارے میں سوچیں گے لیکن اس حوالے سے کوئی حتمی فیصلہ نہ کر پائیں گے۔ کمپیوٹر کا غیر ضروری استعمال کریں گے۔ اندرون ملک سفر کے دوران اشیاء گم یا چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ علوم مخفی کی طرف رجحان رہے گا۔ اس بارے میں مزید رہنمائی حاصل کرنے کے لیے کوشاں رہیں گے۔ (ہمارے ادارے کی کتب اور کورسز سے آپ مستفید ہو سکتے ہیں)۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کے حل کی توقع ہے۔

## لوح حروف نورانی و مقطعات

خالد اسحاق راٹھور، ایڈیٹر، راہنمائے عملیات نے اُن خواتین و حضرات کے لیے جو مالی لحاظ سے کمزور ہیں، لیکن ''لوح حروف نورانی و مقطعات'' حاصل کرنے کے خواہش مند ہیں کو رعایتی ہدیہ پر یہ لوح فراہم کرنے کا بندوبست کیا ہے۔ رعایتی ھدیہ پر لوح طلب کرنے کے لیے کوئی شرط نہیں رکھی گئی اور بات فرد کے ضمیر پر چھوڑ دی گئی ہے کہ وہ خود فیصلہ کرے کہ کیا وہ اُن لوگوں میں شامل ہے جن کو مالی تنگی کا سامنا ہے اور اس وجہ سے رعایتی ھدیہ پر ''لوح حروف نورانی و مقطعات'' حاصل کرنی چاہیے یا وہ اُن لوگوں میں شامل ہیں جن کو مالی تنگی کا سامنا نہیں اور ''لوح حروف نورانی و مقطعات'' پورا ہدیہ ادا کر کے حاصل کرنی چاہیے۔

## یکم جنوری تا 22 جنوری

یہ وقت آپ کے کیرئیر میں بہتری کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ کاروباری اور ملازمت پیشہ افراد دونوں کے لیے بہتر وقت ہے۔ وہ لوگ جو نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں یا کاروبار میں بڑی رقم لگانا چاہتے ہیں تو یہ وقت اس حوالے سے کافی موزوں ہے۔ اپنی ذات پر خاص توجہ دیں گے۔ بازاری کھانے کھائیں گے۔ خفیہ دشمنوں کی طرف سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ صحت بہتر رہے گی۔ اشیاء/ مال کی لین دین کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ ذہنی پریشانی تھی تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ اندرون ملک سفر کرتے ہیں تو آپ کو اپنے مقصد میں اُمید کے مطابق کامیابی نہ مل سکے گی۔ چوٹ وغیرہ لگی تو زخم بھر جائے گا۔ رشتے اور منگنی کے لیے موزوں وقت نہیں۔ مقدمہ بازی جیسے معاملات کو التواء دیں، کیونکہ ان کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہوگا۔ اخراجات میں اضافہ ہوگا۔

## 23 جنوری تا 17 مارچ

کاروباری افراد کو چاہیے کہ کام کے حوالے سے جو بھی فیصلہ کریں خاص طور پر رواں دنوں میں سوچ سمجھ کر کریں۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔ مشروبات اور عطریات کا استعمال کریں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، جوا وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ سفر کے لیے موزوں وقت نہیں۔ دوران سفر حادثہ اور سامان چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ ذہنی پریشانی ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ اپنی ذات پر خاصی توجہ دیں گے۔ سواری اور مکان کی مرمت کروانی پڑ سکتی ہے۔ دوسروں کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے جھوٹے وعدے کریں گے۔

## 18 مارچ تا 4 مئی

اس عرصے میں آپ کا مزاج کافی سخت رہا کرے گا جلد غصے میں آ جایا کریں گے نیز اس وقت وہ تمام لوگ اور مسائل سر اٹھانے کی اپنی سی سعی کریں گے جن کو آپ پہلے دباتے آئے ہیں۔ شراکت میں کام کرنے والوں کے ساتھ، دفتر میں ساتھیوں کے ساتھ اَن بن کا ماحول رہے گا۔ خاندان کے افراد کے ساتھ بحث مباحثہ بڑھے گا اور ملنے جلنے والے وجہ بے وجہ بحث میں الجھیں گے۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ اچھے اچھے خواب دیکھیں گے جس کی تعبیر بھی اچھی ہوگی۔ اس عرصہ میں آپ کی صحت کچھ بہتر نہ رہے گی بلکہ چھوٹے موٹے مسائل سے واسطہ رہے گا تاہم وہ افراد جو مستقل نوعیت کے امراض کا شکار ہیں یعنی دل، جوڑوں، پیٹ وغیرہ وغیرہ ان کو خصوصی احتیاط کرنی چاہیے ورنہ معاملات کے پیچیدہ ہونے کی پوزیشن نظر آ رہی ہے۔

## 5 مئی تا یکم جولائی

سٹہ اور بانڈ نمبروں وغیرہ جیسے امور میں ملوث لوگوں کو اس وقت قسمت آزمانی چاہیے تاہم زیادہ رقم صرف نہ کریں۔ کم سے کم خرچے میں زیادہ سے زیادہ منافع کمانے کے گُر پر توجہ دیں۔ دیگر مالی و مادی حوالے سے اچھے حالات ہی نظر آ رہے ہیں۔ دوستوں اور واقف کاروں کی تعداد میں اضافہ ہوگا اور اچھے تعلقات اور واثر و رسوخ والے افراد سے بھی تعلق پیدا ہوگا اور یہ تعلق ظاہر بات ہے زندگی کے مختلف امور میں کامیابی لا سکتا ہے۔ گھر کی تبدیلی، بہتر گھر، اپنا گھر، سواری کا حصول جیسے معاملات میں بھی خوشی مل سکتی

ہے۔ بچوں کے حوالے سے البتہ مسائل نظر آ رہے ہیں اور محسوس ایسا ہوتا ہے کہ آپ اس وقت اپنی اولاد کے طرزِ عمل کو اپنی اوپر طاری کر لیں گے جو آپ کے مزاج پر گراں گزر سکتا ہے۔

**2 جولائی تا 22 اگست**

اس برج سے متعلق وہ لوگ جو بانڈ ریس لاٹری جیسے کاموں میں دلچسپی رکھتے ہیں اس عرصہ کے دوران اپنے آپ کو کھیلنے سے نہیں روک سکیں گے۔ اِن کو کھیلنا چاہیے یا نہیں یہ بہت اہم سوال ہے۔ اس کا جواب یہی ہے کہ کم از کم رسک کی گیم کھیلیں کیونکہ جاری کو ابھی صورتحال بہت بڑے انعام کی نشان دہی نہیں کرتی۔ گھریلو اور خاندانی زندگی خوشگوار رہے گی اور سیرو تفریح کے مواقع ملیں گے۔ بچوں کے حوالے سے بھی اچھی خبریں آئیں گی۔ تعلیم حاصل کرنے اچھی رزلٹ اور روزگار کے متلاشی حصول روزگار میں کامیاب ہوتے نظر آتے ہیں۔ معاشرتی اور شوشل تعلقات میں اضافہ ہو گا۔ میل ملاقات اور اکھٹے اُٹھنے بیٹھنے کا مواقع ملیں گے۔ بیرون ملک جانے یا اس حوالے سے معاملات طے کرنے یا مذہبی سفر پر جانے کے لیے بھی موزوں وقت اور امکانات ہیں۔

**23 اگست تا 12 ستمبر**

زیر بحث وقت کے لیے ہمارا پہلا اور آخری مشورہ یہ ہے کہ گزرے وقت کو سب کچھ خیال نہ کریں۔ پردہ غیب سے اب کیا نمودار ہو رہا ہے اس کو مکمل توجہ اور سنجیدگی سے لیں ورنہ اچھے نتائج حاصل نہ ہوں گے۔ اس وقت مالی حوالے سے حد درجہ محتاط اور توجہ طلب وقت ہے۔ آپ چاہے بزنس مین ہوں چاہے نوکری پیشہ، آپ محسوس کریں گے۔ جن لوگوں نے آپ کو روپیہ دینا ہے یا جن کے پاس آپ کے بل وغیرہ کے ہوئے ہیں مزید التواء کی خبر دیں گے۔ سو اب تک کی جمع پونجی کے نکالنے اور استعمال کرنے کی ضرورت پیش آئے گی۔ سو اس عرصہ کے دوران اخراجات پر قابو رکھیں اور صرف بہت ضروری اخراجات کریں۔ گھر کی مرمت نئی گاڑی یا ایسے ہی دیگر تمام معاملات پر خرچ کرنے کی بالکل کوئی ضرورت نہیں۔ اسی طرح کسی کو قرض دینے چاہے دو دن کے لیے کی کوئی غلطی نہ کریں۔ جس کو قرض دیں گے اس سے واپسی مشکل ہوگی چاہے ذاتی طور پر جتنا بھی وعدہ کا پکا ہو۔ آپ کو قرض دینا اس کے مالی تناؤ میں اضافہ کرے گا اور یوں آپ کو اپنی رقم کی وصولی مشکل ہو جائے گی۔ اس کے علاوہ آپ کی زندگی کا جو شعبہ اس وقت خاص طور پر قابل غور اور توجہ ہے وہ ہے آپ کی ازدواجی اور گھریلو زندگی۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات کی گرم جوشی ختم ہونے طلب کو ہوگی اور بات بہ بات کوئی نہ کوئی مسئلہ کھڑا ہوگا۔ زیادہ بحث مباحثہ فائدہ مند نہ ہوگا۔ روزمرہ کی زندگی میں بھی اپنے اوپر قابو رکھیں اور غصہ اور جذبات کو کنٹرول کرنے کی کوشش کریں۔ بیرون ملک سفر کے لیے ایجنٹ حضرات کو پیسہ نہ دیں اور نہ ہی غلط یا مشکوک کاغذات پر سفر کریں۔ پکڑے جانے اور رقم کے ضائع ہونے کا بہت زیادہ امکان ہے۔ باپ کی صحت پر توجہ دیں۔

**13 ستمبر تا 12 نومبر**

اندرون ملک سفر کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو سفر ممکن نہیں ہے۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی کم رہے گا۔ ملازمین کی وجہ سے مسائل میں اضافہ ہوگا وہ اپنا کام مکمل دیانتداری سے نہ کریں گے۔ کاروباری حضرات کو کام میں پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ نیز کاروبار سے حاصل ہونے والے فائدے میں بھی کمی آئے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو کامیابی حاصل ہوگی۔ انعامی سکیمیں کھیلتے ہیں تو اس

| ۱۴ | ۱۲ | ۱۰ | ۱۵ | ۱۳ | ۱۱ | ۸ | ۶ | ۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۱۶ | ۱۱ | ۱۹ | ۱۷ | ۱۲ | ۳ | ۱۰ | ۵ |

## آج کا دن کیسا گزرے گا؟

جس روز یہ معلوم کرنا ہو کہ آج کا دن کیسا گزرے گا تو پہلے اپنے نام کا پچھتر بارہ راشیوں کے سالانہ پھل والے صفحات سے اپنے نام کے ہندسہ کے پچھتر کو معلوم کریں پھر خالد ہندی جنتری کے مہینوں والے صفحوں سے (مہینہ تاریخ) کے سامنے اس روز کا پچھتر معلوم پڑے اس کو چکر میں نمبر درج کریں پھر اس سے ابھیجت سمیت تمام ۲۸ پچھتروں کا چکر (نقشہ) میں لکھے ہندسوں کے شمار کے مطابق لکھ لیں پھر غور کریں کہ آپ کے نام پچھتر کس جگہ پڑا ہے۔

اگر اپنے نام کا پچھتر دائرہ کے اندر پڑا ہے تو اس روز دھن کا فائدہ کسی ہر دلعزیز شخص سے ملاقات ہوگی۔ اگر پچھتر کا شمارہ دائرہ کے باہر (0) نشانات پر پڑے تو دن کا آدھا حصہ اخراجات اور فکر مندی میں بیتے گا۔ اور دن کا نقصان ہونے کا ڈر ہوگا۔ مثال کے طور پر اگر کسی روز جنتری میں مگھا پچھتر دیکھنے کو ملے تو مگھا کو نمبر ۱ پر لگا کر اس کے آگے پوربا پھاگنی کو بھی نمبر ۲ پر تو شول لگائیں۔ ۲۸ پچھتروں کی شمار اسی طرح سے ہوتی ہے۔

### مفید اور کار آمد جنتر

### گم شدہ چیز کا سراغ نکالنا

| ۱۲ | ۲۵ | ۲۲ | ۱۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۸ | ۱۳ | ۲۴ |
| ۲۷ | ۲۰ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۲۶ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۱ |

جب کوئی چیز کھو جائے اور اس کا حال معلوم کرنا چاہیں تو یہ تعویذ کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے دیئے یعنی چراغ میں سرسوں (کڑوا) کا تیل ڈال کر جلائیں اور تعویذ روئی میں لپیٹ کر اس کی بتی روشن کریں۔ اب کسی خوردسال لڑکے یا لڑکی جس کی عمر نو دس سال ہو اور خوبصورت ہو چراغ کے سامنے بیٹھائیں۔ اور ہدایت کریں کہ وہ چراغ کی بتی کی طرف غور سے دیکھتا رہے۔ بس جب اسے کوئی غیر معمولی چیز نظر آئے تو اس سے گم شدہ چیز کے متعلق سوالات کریں اور جن لوگوں پر اٹھا لے جانے کا شبہ ہو ان کا نام لیں۔ وہ چیز کا درست پتہ بتادے گا۔ اسی طریقہ سے ہر قسم کے حالات دریافت کرسکتے ہیں۔ یعنی جب لڑکے کو غیر معمولی شکلیں نظر آئیں تو اس سے اپنے مطلب کے سوالات کریں۔ وہ صحیح جواب دے گا اور مطلب پورا ہو جائے گا۔

# 27 پچھتروں میں پیدائش کا بیان

## اشونی

جو شخص اشونی پچھتر میں پیدا ہو وہ دولت مند، ہر کام میں ہوشیار، خوش وضع، دوستوں اور سمبندھیوں سے میل ملاپ رکھنے والا، ملنسار، شکر گذار، خوش کلام اور تیز فہم ہوتا ہے۔ سماج اور عزیز و اقارب میں عزت و احترام پانے والا اور فراخ دل ہوتا ہے۔ با اخلاق اور نیک سیرت ہوتا ہے۔ قسمت کا ستارہ 25ویں برس میں طلوع ہوگا۔

## بھرنی

اس پچھتر میں پیدا ہونے والا بچہ لمبی عمر والا، راستی پر چلنے والا، صحت مند اور ہر دل عزیز ہوتا ہے۔ نیک کاموں میں دلچسپی رکھنے والا، نیک لوگوں کی صحت کو پسند کرنے والا اور ہر جگہ عزت و توقیر پانے والا ہوتا ہے۔ اس کی قسمت کا ستارہ 27ویں سال کے بعد طلوع ہوگا۔

## کرتکا

بسیار خور، بھوک زیادہ رکھنے والا، لذیذ اور چٹ پٹی خوراک کا دلدادہ، مغرور، کنجوس اور ناشکر گذار ہونے کی اور وفا کو کرتکا کا پچھتر والا شخص غیر عورت (عورتوں) سے تعلق رکھنے والا ہوتا ہے۔ جس کام کو ہاتھ میں لے اُسے پورے اُتساہ اور لگن سے سرانجام دے۔ عزیز و اقارب سے بگاڑ رکھے۔ قسمت کا ستارہ ۲۹ سال کے بعد چمکے۔

## روہنی

دولت مند، راست گو، عزیز و اقارب سے اُلفت رکھنے والا، شیریں کلام، نرم گفتار، دنیاوی کاموں کو تندہی سے سرانجام دینے والا اور بلند حوصلہ ہوتا ہے۔ شردھاوان اور مفید مشوروں پر عمل کرنے والا، دولت مند اور رحم دل ہوتا ہے۔ راج دربار میں عزت پانے والا اور بزرگوں کا احترام کرنے والا ہوتا ہے۔ اگر رات کا جنم ہو تو کٹھور ہردے والا اور بدیش جانے کا شوقین ہو۔ قسمت کا ستارہ 30 سال کے بعد چمکے۔

## مرگشر

سند مزاج، تیز رفتار، خود پسند اور معمولی بات پر بگڑنے والا، عورتوں کی صحبت پسند کرنے والا، چالاک اور ناشکرہ ہو۔ غصہ میں ہر وقت بھرا رہے۔ جھگڑالو اور فسادی ہو۔ مطلب پرست اور دوسروں کا احترام نہ کرنے والا ہو۔ 28 برس کے بعد خوش حال ہو۔

## آردرا

مستقل مزاج، حلیم طبع، ہر دل عزیز، عقل مند اور متحمل مزاج ہو مشکلات میں نہ گھبرانے والا مگر دھن دولت کے سکھ سے محروم رہے جمع خوری کے برخلاف نیک اور دانا۔ 28 برس کے بعد خوش حال ہو۔

## پزبس

مستقل مزاج، عالم، دانا، دولت مند، راج دربار میں اور عزیز و اقارب میں عزت پانے والا، دوست اور متر بہت ہوں اولاد کا سکھ دیکھے۔ سب کا خیر خواہ سفید چیزوں کو پسند کرے۔ سفر بہت کرے۔ قسمت کا ستارہ 28 سال بعد چمکے۔

## پکھ

حلیم و ذہین، نیک دل، ہوشیار ہو، دوسروں کی مدد کرنے والا، خدا ترس، دھرم کرم کے کام کرنے والا اور عابد و نیک ہو نیک و بد کی تمیز رکھنے والا ہو۔ قسمت کا ستارہ 35 سال بعد چمکے۔

## اشلیکھا

نیک کاموں کو کرنے میں سکھ ماننے والا، پریوار اور کنبہ بڑا ہو۔ دیوتا، بزرگوں اور سادھو سنتوں سے پیار کرنے والا ہو۔ کسی کی خاطر میں نہ لانے والا، دوسروں کو فائدہ اور بھلائی کو دیکھ کر خوش ہو۔ نشوں سے رغبت رکھے۔ نیک و بد کا خیال نہ رکھے۔ رشتہ داروں سے ناچاقی رہے۔ قسمت 30 برس کے بعد چمکے۔

## پوربار پھالگنی

دشمنوں پر غالب رہے ہر کام میں ہوشیار، افسروں، امیروں اور وزراء کی خدمت کرنے والا، خوش وضع اور خوش کلام ہو۔ عورتوں کا پیارا۔ اقبال مند اور سواری وغیرہ کا شوقین ہو۔ حکومت سے تعلق ضرور رکھے۔ سفر کا شوقین اور قابل ہو۔ امیدوں میں کامیابی، اپنے رشتہ داروں سے پیار، راج دربار اور سماج میں عزت۔ قسمت 28 سال کے بعد چمکے۔

## اترا پھالگنی

دولت مند' عیاش' اسلحہ اور دھنش ودیا کا جاننے والا' بہادر اور طاقتور ہو۔ کھیل کود اور پہلوانی کا شوق رکھے۔ ذہین' راست گو اور سنجیدہ ہو۔ دوسروں کی مدد کرنے والا مدبر اور شیریں کلام ہو قسمت 31/28 برس کے درمیان چمکے۔

## ہست

اس نچھتر والا اپنی قوم اور برادری میں سردار ہو۔ باحوصلہ اور مدبر ہو۔ دشمنوں سے سدا لوہا لینے والا ہو۔ نشہ والی چیزوں کا شوقین ہو۔ بھائی بندوں کے پاس نہ رہے۔ عیش و آرام کا دلدادہ۔ عورت غیر سے رغبت رکھنے والا۔ عیش و عشرت کا دلدادہ ہو۔ کرودھی ہو۔ قسمت 31/30 برس کے بعد چمکے۔

## وشاکھا

خوش قسمت خوبصورت اور مال دار ہو۔ کھوٹے کاموں میں رجحان بہت ہو۔ موقع شناس' مستقبل مزاج اور مدبر ہو۔ لڑائی فساد کے کاموں میں خوش رہے۔ بہادر اور جرات مند ہو۔ خوش خلق اور راست گو اور سفر بہت کرے۔ 21-28-24 برس کے دوران قسمت کا ستارہ چمکے۔

## انورادھا

علم و ہنر' کسب و تجارت اور ہر طرح کے فنون کا ماہر صاحب عزت' خوش حال اور حلیم الطبع ہو۔ بھوک زیادہ رکھے۔ کنبہ کو پالنے والا' سفر زیادہ کرنے والا ہو' قسمت 39 برس کے بعد چمکے۔

## جیشٹھ

دولت بہت ہو۔ دھارک کاموں میں رجحان والا' نیک اور پراپکاری ہو۔ صنعت اور دستکاری کا شائق۔ ادب اور شاعری کا دلدادہ۔ صابر اور شیتل سوبھاؤ۔ قانع اور دانا ہو۔ فرض شناس اور ہوشیار ہو۔ 13-27-31 اور 39 واں سال صحت کے لیے خراب رہے گا۔

## مولا

فیاض' سنجیدہ ہو' مرنجان مرنج اور برادری میں بڑا احترام پائے۔ اکثر مریض رہے۔ تھوڑی سی خلاف بات پر بھی بگڑ جانے والا ہو۔ بھاگیہ چمکنے کا وقت 27 یا 31 ویں برس میں ہوگا۔

## پوربا کھاڑہ

صلح کل اور اتحاد کے معاملوں میں ثابت قدم ہو۔ صاحب لیاقت و مروت۔ سب کا دوست۔ پراپکاری۔ دین دکھیوں کے کام آنے والا اور چالاک ہو۔ قسمت 28 ویں سال میں چمکے۔

## اترا کھاڑہ

امیروں سے میل جول رکھنے والا۔ ہوشیار اور معاملہ فہم ہو ہر لحاظ سے کامیاب رہے۔ دوست بہت ہوں۔ سب کا بہی خواہ ہر دلعزیز۔ سب جگہ عزت پائے۔ قسمت کا ستارہ 31 ویں برس میں چمکے۔

## شرون

دولت مند' بسیار خور' باہمت اور نیک نام' عورت خوب صورت ملے۔ علم موسیقی اور حساب کتاب و نجوم میں رغبت رکھے۔ وسیع النظر اور دوسرے کے دل کی بات بھانپنے والا ہو۔ زندگی میں 19 واں اور 24 واں سال ناقص رہے۔

## دھنشٹھ

آسودہ حال اور نیک بخت ہو۔ علم موسیقی کا شوق رکھے۔ بھائی بندوں اور عورت سے سچا پیار کرنے والا ہو۔ باہمت اور نیک کاموں کا دلدادہ۔ سرکاری کاموں میں دلچسپی رکھنے والا۔ عوام اور راج دربار میں عزت حاصل کرنے والا۔ ہیرے جواہرات کا دلدادہ۔ زندگی کے 15-25-29 ویں سال خراب ثابت ہوں۔

## شتبھکا

دولت مند' راست گو اور سخاوت میں مشہور ہو۔ نیک کام کرنے والا۔ دانا اور رحیم ہو۔ عورت غیر سے پیار کرنے والا ہو۔ دشمن پر غالب رہے۔ جہاں جائے عزت و احترام پائے۔ زندگی کا 28 واں سال خاص اہمیت رکھنے والا ہو۔

## پوربا بھادرپد

دولت مند' خوش مزاج بہت بولنے والا۔ عزیز و اقارب سے پیار کرنے والا۔ صاحب علم اور ہر فن میں کامل ہو۔ تنک مزاج اور نیند ہمیشہ اس پر چھائی رہے۔ اولاد کی طرف سے سکھ پائے۔ 19 ویں سال میں بھاگیہ کا ستارہ چمکے۔

## اترا بھادرپد

بڑا پراکرمی' خوبصورت' گورا بدن' باہمت اور باوقار۔ تقریر اور گفتگو نیز بحث و مباحثہ میں فتح مند۔ دانا اور موقع شناس۔ دشمنوں پر غالب آنے والا۔ دھرم نیتی کو جاننے والا۔ ثابت قدم اور فرض شناس ہو۔ بھاگیہ کا ستارہ 27 واں یا 31 واں سال رہے۔

## ریوتی

ماں' باپ کی خدمت کرنے والا' تیز رفتار' تیز گفتار' دانا اور سادھو سبھاؤ والا ہو۔ دوستوں سے خوش رہے۔ زندگی کے 17-21-24 ویں سال خراب رہیں۔

# لاٹری کے یوگ

سب سے پہلے خالد ہندی جنتری کے نچھتر والے صفحہ پر سے اپنے نام معلوم کریں پھر پتہ کریں کہ لاٹری کب نکل رہی ہے۔ جس روز لاٹری نکل رہی ہے۔ اس دن کا نچھتر جنتری کے مہینوں والے صفحہ پر دیکھیں۔ اگر وہ نچھتر آپ کے نچھتر سے ملتا ہے تو آپ نیچے لکھے نچھتروں کے پھل اور اُپائے دیکھ کر کافی حد تک لاٹری کی اُمید کر سکتے ہیں۔ نیچے تین تین نچھتروں کا مجموعہ دیا گیا ہے۔ تینوں میں سے آپ کے نام کا کوئی نچھتر ہو تو اور لاٹری نکلنے کا کوئی اور دوسرا تو پھر آپ لاٹری خرید سکتے ہیں۔ مثال کے طور پر آپ کا نچھتر روہنی ہے تو آپ رن نچھتر میں نکلنے والی لاٹری خرید سکتے ہیں۔ آپ کی قسمت کا ستارہ چمک سکتا ہے۔

**1-کرتکا۔ اتراپھالگی واتراکھاڑ۔** لاٹری نکلنے کی اُمید ہے۔ اتوار کا برت رکھیں۔ تو اور بھی اچھا رہے گا۔ گڑ وغیرہ کا دان کریں۔ لاٹری کا ٹکٹ اتوار کو خریدیں۔

**2-روھنی۔ ھست شرون۔** ہر اُمید پوری ہو سکتی ہے۔ لاٹری کا ٹکٹ اتوار کو خریدیں۔

**3-مرگشر۔ چتر اوردھنیشٹا۔** لاٹری نکلنے کی اُمید بہت کم ہے۔ مت ڈالیں ایک سال تک۔ منگلوار کا برت رکھیں۔ ہاں شُدھ مونگا دھارن کرنے کے ایک سال بعد ضرور لاٹری نکل جائے گی۔

**4-آردرا۔ سواتی۔ شبھکا۔** تین ماہ بعد نکلنے والی لاٹری ڈالیں۔ ضرور نکلے گی۔ سنیچر وار کو کالی چیز کا دان۔ پرندوں کو چاول ڈالنے سے تین ماہ بعد لاٹری ضرور نکلے گی۔ لاٹری کا ٹکٹ ضرور سنیچر وار کو ہی خریدیں۔

**5-پنربس۔ یشاکھ۔ پوربا بھادرپد۔** لاٹری نکلنے کا یوگ بخوبی بنتا ہے کسی کو پہلے میٹھے چاول، پیلے کپڑے چنے کی دال کا دان کرنا شبھ ہے۔ برہسپت وار کا برت 5 ہفتوں تک کا کریں۔ لاٹری ضرور نکلے گی۔ خود پکھراج کا نگ دہارن کریں۔ لاٹری کا ٹکٹ ویروار کو خریدیں۔

**6-پکھ انوراد۔ اترابھادرپد۔** ابھی لاٹری نکلنے میں دیر لگے گی۔ سنیچروار کا برت اور کالے تل لوہا کا برتن، کالا کپڑا کسی غریب کو دان اور نیلم پتھر پہننے سے یوگ ڈیڑھ سال تک سنبھل سکتے ہیں۔ پرندوں اور جانوروں کو چارہ ڈالنا بھی شبھ ہے ٹکٹ سنیچر وار کو خریدیں۔

**7-اشلیکھا جیشٹھا۔ ریوتی۔** لاٹری نکلنے کا بہت امکان ہے۔ لاٹری کا ٹکٹ بدھ وار کو خریدیں۔ چار بدھ وار تک برت رکھیں اور برت کے روز کسی غریب کو سبز کپڑا مونگی، ہرے پھول کانسی کے برتن گھی، مصری وغیرہ دان میں دیں۔ نگ پنا پہننا بہتر۔

**8-مگھا۔ مولا۔ اشونی۔** لاٹری کا ٹکٹ کسی بچے کے نام منگل وار کو خریدیں۔ ہر منگل وار کو بچیوں میں پیلے لڈو تقسیم کریں۔ برت رکھیں۔ سات ماہ بعد مُراد پوری ہوگی۔ ابھی ٹکٹ نہ خریدیں۔

**9-پوربا بھالگنی۔ پوربا کھاڈا۔ بھرنی۔** لاٹری نکلنے کی پوری اُمید ہے۔ ٹکٹ شکر وار کو ہی خریدیں۔ اس دن پانچ چھوٹی لڑکیوں کو میٹھے چاول کی کھیر کھلائیں۔ من کی مراد جلد پوری ہوگی۔

نوٹ: جس روز لاٹری نکلنے والی ہو۔ اس روز کا چندرماں اگر آپ کی نام راس کے چوتھے، آٹھویں یا بارھویں مقام پر پڑتا ہے۔ تو اس روز لاٹری نہ ڈالیں۔

## گھوڑوں کی کی دوڑ میں ہار جیت کا سوال

گھوڑا دوڑ میں عموماً پانچ رنگ کے گھوڑے ہوتے ہیں۔ سفید سرخ زرد ڈبکھربا اور کالا دوڑ کے وقت آپ پانچوں رنگوں کی گولیاں بنالیں اور دوڑ کے وقت ایک گولی نکال لیں جس رنگ کی گولی نکلے اسی رنگ کے پر بازی کیا عنصر غالب رہے گا۔ دوسری ترکیب میں جس وقت پر جس ستارے کی ساعت ہوگی اس رنگ کا گھوڑا نکلے گا اور وہی دوڑ میں غالب رہے گا۔

| سیارہ | دن | رنگت |
|---|---|---|
| سورج | اتوار | سرخی مائل |
| چندرماں | سوموار | سفید |
| منگل | منگل | سرخ |
| بدھ | بدھوار | ڈبکھربا |
| برہسپت | ویروار | پیلا |
| شکر | شکروار | سفید |
| سنیچر | سنیچروار | کالا |

گھوڑا اور لاٹری اپنی ذمہ داری پر ڈالیں۔ ہمارا مشورہ۔

# ہر ایک جسمی بیماری پہچاننے کا عمل

اوپری پرائی یعنی جن بھوتوں کی تکلیف دہی ہے یا کسی کی نظر لگی یا کہ بیماری جسمی ہے۔ یہ ایک نہایت مخفی اور پوشیدہ راز ظاہر کیا جاتا ہے۔ اس سے کل رنج وغم اور حزن والم معلوم ہو جاتے ہیں اور پھر آسانی سے ان کا علاج ہو جاتا ہے۔ سات تار ریشمی یا سوت کے نیلے یا سیاہ رنگ لے کر برابر کریں پھر ان کو ملا لیا جائے اور اس قدر لمبے ہوں کہ مرد عورت کے قد سے ایک دو بالشت زیادہ رہیں۔ پھر جس مرد یا عورت کی بیماری یا آسیب زدگی یا سحر و جادوگری معلوم کرنی ہو اُس کو دیوار کے سہارے ایسا کھڑا کیا جائے کہ دونوں پاؤں کے تلوے دیوار کے برابر رہیں سر اور قد بھی جسم کا دیوار سے ملا ہوا سیدھا رہے اُن تاروں کو صاف کر لیا جائے تا کہ کوئی گانٹھ یا جھری نہ رہے جس سے ناپا جائے مرد یا عورت اپنے داہنے ہاتھ کی اُنگلی کو ل حلقے کے موافق کر کے اس ڈورہ کو اُنگلی کے حلقے میں پکڑے اگر تکلیف والا شخص مرد ہو تو اس کے داہنے پاؤں کے انگوٹھے اور عورت ہو تو بائیں پاؤں کے انگوٹھے اور انگلی کے بیچ میں ڈورے کا سرا پکڑ لیا جائے اور دوسرا سرا ڈورے کا ماتھے کے اوپر جہاں کہ بال نکلتے ہیں کوئی دوسرا شخص اچھی طرح اس ڈورے کو کھینچ کر ناپے اور اس جگہ پر گرہ لگا دی جائے جو شخص یہ عمل کرے اس کے پاس لے جائے وہ شخص بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سات دفعہ معہ بسم اللہ سورۃ قل اعوذ برب الناس پڑھے اور اس ڈورہ پر پھونک دے اس کے بعد سات مرتبہ معہ بسم اللہ سورۃ قل اعوذ برب الفلق پڑھ کر دم کرے اسی طرح سورۃ قل ھو اللہ اور سورہ تبت اور سورۃ قل یا ایہا الکفرون اور سورہ لایلف اور الم ترکیف اور الحمد پڑھے اور دم کرے پھر تین مرتبہ آیت الکرسی وھو العظیم تک معہ بسم اللہ پڑھے اور دم کرے پھر گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھے:-

بسم اللہ الرحمن الرحیم عزمت علیکم یا جمیع اخضروا اھو التورۃ اخبرنی والانجیل والزبور والفرقان العظیم و صغار رب المشارق والمذارب وصلی اللہ علی خیر خلقه محمد واله اجمعین (پھر تین مرتبہ سبحان ذی الملک والملکو. سبحان ذی العزۃ والعظمۃ واھیبۃ والقدرۃ والکبریاء والجبروت سبحان الملک الحی الذی لا ینام ولا یموت

سبوح قدوس ربنا و رب الملئکة والروح پڑھ کر دم کرے پھر چار مرتبہ. یہ اسم معہ موکلوں کے نام لے کر پڑھے یا جبرئیل یا دردائیل یا رفتمائیل یا تنکفیل بحق یا بدوح اور دم کرے اور تین دفعہ یہ اسم جبروتی پڑھے یا خافض نخفضت بالخفض والخفض فی خفصنک یا خافص اور دم کرے پھر اس ڈورے کو بیمار کے جسم سے ناپے اگر جسم کے برابر رہے تو پھر دوبارہ سہ بارہ ناپے پھر بھی برابر رہے تو پھر تین مرتبہ معہ بسم اللہ کے سورہ مزمل پڑھے اور دم کرے اور پھر



ناپے اگر ایک اونگل ڈورہ لساؤ میں گرہ پر سے بڑھ جائے تو سمجھ لیا جائے کہ کسی چیز پر نظر ہوئی ہے جس سے یہ بیماری ہوئی پس نظر لگ جانے کا علاج کرے اور اگر دو اُنگل بڑھ جائے تو سمجھ لو کہ آسیب بادشاہ جن وکفتار کو خواص بادشاہ جن ہے کہ ہندی میں ان کو چھلپا کہتے ہیں یہ قسم جنوں کی عورتوں کی ہے اور اگر تین اُنگلی بڑھ جائے تو آسیب بھوت چڑیل کا ہے اور اگر چار اُنگل بڑھ جائے تو آسیب خبیث کا ہے۔ دودھ دہی یا شکرانہ دیا پلاؤ کے اوپر جمعہ کے دن ہوا ہے۔ اور انہوں نے تکلیف دی ہے اور اگر پانچ اُنگل بڑھ جائے تو نظر خبیث کی لگی ہے اور اگر چھ انگل زیادہ ہوا تو آسیب بادشاہ جن و کفتار و بھوت چڑیل نے تسلط کیا ہے اور اگر سات اُنگل ڈورہ بڑھ گیا ہے تو آسیب سردار خبیث کا ہو گیا ہے اور لشکر کثیر بھوتوں اور چڑیلوں نے بیمار کو دبا رکھا ہے اور آٹھ انگل زیادہ ہو تو آسیب بادشاہ جنات خبیث بہت زبردست

کا اثر ہے۔

## پہلے عمل ڈورہ کے بڑھنے کا بتلایا ہے اور اب ڈورہ کے کم ہو جانے کی پہچان بتلائی جاتی ہے۔

اگر ایک اُنگل ڈورہ ناپنے سے کم ہو جائے تو نذر دیو کی سمجھنی چاہیے اور اگر دو اُنگل ڈورہ کم ہو جائے تو آسیب بادشاہ جنات اور پریوں کا اثر ہو گیا ہے اور اگر تین اُنگل کم ہو جائے تو سمجھنا چاہیے کہ کسی دشمن نے از راہ عداوت جادو کر دیا ہے۔ اور اس کی نشانی بیمار میں یہ معلوم ہوں گی کہ بدن پر چیونٹی سی چلتی معلوم ہونا سوئی سی چبھنا دل پر سختی تکیہ جیسی نظر آنا رات کو یا دن میں نیند آ جائے تو بندر یا سیاہ کتا یا عورت سیاہ رنگ یا سُرخ کپڑے پہنے ہوئے یا جوگی و بیراگی جیسی شکل دکھائی دینا۔ عورت مرد بُری صورت کے خواب میں نظر آنا۔ اور کبھی کبھی پاخانہ یا منہ کے راہ خون آنا اور جگر کی جگہ پہلی تاریخ کا چاند جیسی سختی معلوم ہونا کندھوں پر بوجھ رہنا ہاتھ پاؤں ٹٹنا یہ سب علامتیں جادو کی ہیں۔ اس سے فوراً معلوم ہو جاتا ہے کہ کسی نے جادو کر دیا ہے اور اگر چار اُنگل کم ہو جائے تو بھی جادو سمجھنا چاہیے کہ دل پر چوکی کا لگا دیوی یا چوکی ہنونت یا چوکی بیر مسان کی بیٹھائی ہے۔

اور اگر پہلے ناپ پر ڈورہ مذکور ایک اُنگل کم ہو جائے اور دوسری ناپ میں پانچ اونگل کم ہو تو آسیب دیو کا ہے۔

آسیب دیو و پری اور جن سحر و جادو ہر کسی عامل اور جھاڑ پھونک تعویذ گنڈا کرنے والوں کے علاج معالجہ سے آرام ہونا امر محال ہے۔ خصلت دیو و پری جن و بھوت کی ایسی ہے کہ اصل جان ان کی وجود ظاہری یعنی انسان کے بدن میں ظاہر طور سے معلوم نہیں ہوا کرتی۔ اور ایسے ہی جادو ہے کہ اس کی علامتوں سے پہچاننے والے پہچان سکتے ہیں سبب اس کا نہیں معلوم ہو سکتا۔ کسی کے مارنے کے واسطے جادو کیا جاتا ہے تو اس کی چوکی اُڑائی جاتی ہے اور بیمار کئے جانے کے لیے طلسم تیار کیا جاتا ہے وہ کنڈیں اور پہاڑوں دریاؤں جنگلوں اور کوہ قاف و قعر سمندر میں ڈالا جاتا ہے۔ تو بیماری لقوہ فالج اور ایسی ہی اور بیماری سردی یعنی ہاتھ پاؤں میں درد مونڈھوں اور کندھوں میں بھاری پن ہوا کرتا ہے اور جو پتلا بنا کر زمین میں گاڑا جاتا ہے یا ہوا میں لٹکایا جاتا ہے جس کے نام پر یہ عمل کیا ہوتا ہے اس کو بیماری ہول دلی خفقان مالیخولیا کی ہو جاتی ہے۔ دہشت زدہ اور مجنونی جیسا پھرا کرتا ہے اپنی نظر سے بیمار کو خود تکلیف اور ایذا پہنچتی ہے۔ جو عامل ناتجربہ کار ہوتا اور وہ اپنے زعم میں حاضرات اور فتیلہ وغیرہ کے ذریعہ ان کو حاضر کر لیتے اور تلوار سے مار ڈالتے ہیں تو اس سے جو کچھ قطرے زمین پر گرتے ہیں اُن ہر ایک قطروں سے ایک ایک ملعون اُسی ملعون کی صورت کا پیدا ہو جاتا ہے اور جو عامل کامل ہوتے ہیں وہ موکلوں کے ذریعے یا حاضرات کر کے جنون اور بادشاہ جنات وغیرہ کو پکڑ کر جلا دیتے ہیں۔ تو بیماری ہر اک بیمار کی رفع ہو جاتی ہے مگر یہ کام بڑے عامل کامل فقیر زبردست صاحب باطن و صاحب کشف کا ہے کہ اپنے کشف کے ذریعہ حال اس ملعون سے معلوم کر کے موکلوں کے زور سے بادشاہ جنات و پریاں دیو و ساحران و جادوگراں معلوم کر لیا کرتے ہیں کہ طلسم ان ملعونوں کا فلاں جگہ گرا ہوا ہے یا فلاں کوئیں اور ندی یا دریا میں پڑا ہوا ہے پس وہ عامل کامل اُسی جگہ سے اگر زمین میں گڑا ہو گا تو اُکھاڑ کر اسی جگہ سے دکھا دیں گے دریا میں ہو گا تو دریا میں سے نکال کر ظاہر کرا دیں گے۔

عامل کامل ایسے مریضوں کا علاج اسم اعظم کے ذریعہ سے کیا کرتے ہیں۔ اسم اعظم کی برکت سے موکل اس کے اس طلسم کو توڑ دیا کرتے ہیں اور ملعون جل کر خاک ہو جاتے ہیں اور موکلوں کو حکم دیا جاتا ہے کہ خاک اس کی دریائے شور میں ڈال آؤ تا کہ نشان باقی نہ رہے۔

جبکہ دورہ بارہ اُنگل یا چودہ اُنگل کم ہو اُس پر آسیب غول بیابانی سمجھنا چاہیے یہ آسیب بہت کم ہوتا ہے پہچان ایسے بیمار کی ہے کہ مریض ہر وقت خاموش رہے اور کسی سے بات کرنا پسند نہ کرے نہ پانی پیئے نہ کھانا کھائے اگر کھائے تو مٹی زمین کی یا پتے درخت خشک و تر کے اور کبھی آواز دیتا ہے جیسے آواز ہاتھی یا اونٹ گھوڑے و گدھے کی گیدڑ و ریچھ وحشی درندوں و پرندوں و سانپ کی۔

جب کہ لشکر غول بیابانی کا نکلتا ہے تو آندھی سُرخ آیا کرتی آسمان بھی سُرخ ہو جاتا۔ آفتاب دکھائی نہیں دیتا۔ ستارے دن میں دکھائی دینے لگتے ہیں تو جان لو کہ اُس وقت لشکر غول بیابانی کا نکلا ہے۔ بچوں اور عورتوں کو اس وقت ضرور بچائے رکھنا چاہیے جو ان کی جھپٹ میں آ جاتا ہے حال اس کا ایسا ہو جاتا ہے جیسا کہ اوپر لکھا گیا۔ اس غول بیابانی کا ایک بادشاہ جن ہے اس کا عادل شاہ بیابانی ہے۔ عامل کامل حاضرات کے ذریعہ اس بادشاہ کو بلائے اور کہے فلاں شخص پر آسیب ہے اپنی توجہ سے اس کو دفع کرو بہت جلد وہ مریض تندرست ہو جاتا ہے۔

☆☆☆☆☆

خالد اسحاق راٹھور

# خاتمہ ساڑھ ستی ڈھایہ

نحوست زحل، ساڑھ ستی اور ڈھایہ ایسے معاملات ہیں جن کے بارے میں مختلف قارئین مختلف طریق سے سوال تحریر کرتے رہتے ہیں۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ عام آدمی بلکہ کسی پیر فقیر یا عامل کو بھی یہ بات مکمل طور پر سمجھانا مشکل ہے کہ نحوست زحل، ساڑھ ستی اور ڈھایہ کیا ہوتے ہیں اور ان کے بارے میں حتمی فیصلہ کس طرح کیا جاسکتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اِن اُمور کو سمجھنے کے لیے علم نجوم کی سمجھ ہونا بہت ضروری ہے جو کہ ہمارے ہاں کم لوگوں کو ہے۔ زیادہ تر لوگ بس سنی سنائی پر چلتے ہیں۔ یا کسی سے ایک لفظ سن لیا تو اس کو ہر

## ساڑھ ستی اور ڈھایہ کی نحوست سے محفوظ رہنے کا ایک خاص عمل

ایک پر لاگو کر دیا۔ بہر حال ذیل کی سطور میں مختصر طور پر بیان کرتا ہوں تا کہ کسی نہ کسی حد تک ''راہنمائے عملیات'' کے قارئین اِن اُمور سے واقف ہوں۔

### نحوست زحل

زحل کو ہمارے ہاں بلا سمجھے ہی نحس خیال کر لیا گیا ہے اور اس کو ہمیشہ ہی بد سے بدتر اثرات دینے والا خیال کیا جاتا ہے حالانکہ ایسا نہیں ہے۔ جن لوگوں کے زائچوں میں یہ شرف یا اوج کی حالت میں ہوتا ہے یا سعد گھر ہوتا ہے۔ ان کو زندگی میں لاتعداد فوائد بھی دیتا ہے۔

اس کے برعکس جب ہبوط، حضیض وغیرہ یا دشمن کے گھر یا نحس نظر یا نحس گھر کے تحت ہو تو اپنی طاقت کے حساب سے نحوست کا اظہار کرتا ہے۔

وہ قارئین جو اپنے زائچہ کے حوالے سے زحل کے اثرات کا جامع جائزہ حاصل کرنے کے خواہش مند ہوں وہ مقررہ فیس ادا کر کے ادارہ سے یہ معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

### ساڑہ ستی

یہ زحل کی وہ حالت ہے جب یہ زائچہ کے بارہویں، پہلے اور دوسرے گھروں میں مسلسل حرکت پذیر رہتا ہے۔ یہ کم و بیش ساڑھے سات سال کا عرصہ بنتا ہے اور اکثر لوگوں پر اس عرصہ میں کافی نحس اثرات واقع ہوتے ہیں۔ عقل کا کام نہ کرنا' کاروبار میں نقصان، تعلیمی ناکامی، غلط فیصلے، خرابی صحت، مقدمات اور لڑائی جھگڑا اور ایسے لاتعداد مسائل سے واسطہ پڑتا ہے۔ اس وجہ سے زحل کا یہ عرصہ انتہائی ناقص تصور کیا جاتا ہے اور اس سارے عرصے اور مسائل کو بیک وقت بیان کرنے کے لیے تکنیکی علامت ''ساڑھ ستی'' استعمال کی جاتی ہے۔

### ڈھایہ

مندرجہ بالا ساڑھے سات سال کی بجائے زحل جب ڈھائی سال کے لیے کسی کو متاثر کرتا ہے تو اس عرصہ کو ڈھایہ کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ یاد رہے کہ زحل ایک برج میں ڈھائی سال رہتا ہے۔ جب یہ اپنی نشتی حالت کے باعث کسی گھر میں نحس اثر دیتا ہے تو یہ نحس اثر فرد پر ڈھائی سال تک رہتا ہے اور اس حوالے سے ڈھایہ کہلاتا ہے۔ (نوٹ کرلیں ڈھایہ اور ساڑھ ستی الگ الگ ہیں)۔

ساڑھ ستی 29 سال کے عرصے میں ایک دفعہ آتی ہے جبکہ ڈھایہ تین چار مرتبہ آ سکتا ہے۔اس حوالے سے مکمل اور تفصیلی ذاتی معلومات آپ ادارے سے مقررہ فیس ادا کر کے حاصل کر سکتے ہیں۔

## نحوست زحل کا عملیاتی حل

ذیل کی سطور میں ایک عمل تحریر کر رہا ہوں "راہنمائے عملیات اور خالد روحانی جنتری" کے تمام خریداروں کو اپنی ذات کے لیے اس کو استعمال کرنے کی اجازت ہے۔عمل قدرے پیچیدہ ہے لیکن ہے موثر' سو دفع نحوست کے لیے تھوڑی سے محنت توجہ کے ساتھ کر لیں۔

خیال رہے کہ بہت سے خواتین و حضرات پورا عمل توجہ سے پڑھے بغیر ہی فون ہاتھ میں پکڑ لیتے ہیں کیونکہ فون کال اتنی سستی ہو گئی ہے کہ روٹی اس کے سامنے مہنگی نظر آتی ہے۔ایسے تمام خواتین و حضرات فون کی بجائے جوابی خط کے ذریعے رابطہ کریں۔لیکن مضمون پہلے دو تین دفعہ توجہ سے پڑھ لیں۔ شکریہ۔

عمل یوں ہے۔نام سائل' نام والدہ سائل ایک سطر میں تحریر کریں۔

دوسری سطر میں یہ اسماء تحریر کریں۔

**سلام۔ صمد۔ واسع۔ حمید۔ وکیل۔ سمیع۔ جامع**

اور تیسری سطر میں حروف نورانی جو کہ درج ذیل ہیں تحریر کریں۔

**"ا' ح' ہ' ط' ی' ک' ل' م' ن' س' ع' ص' ق' ر"**

بسط حرفی کرنے کے بعد ان سب کو الف کو ایک سطر میں تحریر کریں یہ آپ کی بنیادی سطر ہے۔اس کی تکسیر تیار کریں۔اگر طاق سطور کی تکسیر ہو تو اول سطر' درمیانی سطر اور آخری سطر کو الگ سے لکھ لیں۔(خیال رہے یہ تین الگ الگ سطور ہوں گی)۔

اگر جفت سطور کی تکسیر ہو تو اول سطر' درمیان سے دو سطور اور آخری سطر کو الگ سے تحریر کر لیں۔یہ کل چار سطور ہوں گی۔

ان تمام سطور کی جو عددی قیمت ہو اس کو مفرد کر لیں۔

جو مفرد عدد ہو اس کو بنیادی سطر جو کہ عمل کی ابتداء میں بنائی تھی کے ہر حرف کے نیچے لکھتے جائیں۔

جب یہ عمل مکمل ہو جائے تو بنیادی سطر کے ہر حرف کو نیچے تحریر کردہ عدد کے مطابق تبدیل کر دیں۔مثلاً اگر پہلا حرف "ب" ہے اور اس کے نیچے 2 مفرد عدد تحریر ہے تو اس کا مطلب یہ ہے "ب" سے دوسرا حرف اب "ب" کی جگہ آئے گا۔یعنی "د"۔یہ تبدیلی دائرہ قمری کے مطابق ہو گی۔

تبدیلی حروف کے بعد جو نئی سطر وجود میں آئی ہے۔اس میں جن حروف کی تکرار ہو رہی ہے ان کو ختم کر دیں اور یہ خاتمے کا عمل سطر کے آخر سے شروع کریں۔اب جو سطر باقی بچی ہے اس کے کل اعداد حاصل کر لیں۔ان اعداد سے چار نقوش تیار کریں۔

اگر ممکن ہو تو چاندی کے پترے پر ورنہ کاغذ پر تحریر کر لیں۔نقوش میں چاروں چالیں استعمال ہوں گی۔بادی' خاکی' آبی اور آتشی۔ان چاروں چالوں کی مناسبت سے یہ نقوش یا الواح استعمال ہوں گی۔بادی کسی درخت کے ساتھ لٹکا دیں' خاکی زمین میں دفن کر دیں' آبی پانی میں بہا دیں اور آتشی کسی اونچی جگہ ننگے آسمان کے نیچے کسی وزن کے نیچے رکھ دیں۔جگہ ایسی ہو جہاں دھوپ لازم آتی ہو۔

مضمون کے آخر میں دی گئی چالوں میں سے بادی چال کے حساب سے ایک لوح چاندی پر کندہ کریں اور یہ سائل اپنے پاس رکھے۔

عمل میں جو اسمائے الٰہی استعمال ہوئے ہیں ان کو نقش کے اعداد کی تعداد میں روزانہ پڑھنا ہے۔اگر طوالت عمل کے باعث یہ ممکن نہ ہو تو اعداد کی عددی قیمت کو باہم جمع کر کے مفرد عدد حاصل کر لیں اور اتنے سو دفعہ ان اسماء کو پڑھ لیں۔

### صدقہ

ہفتہ کے دن مغرب کے بعد لیکن عشاء سے پہلے کالا کپڑا' کالے چنے' سرسوں کا تیل' کالے ماش' زندہ کالی مرغی' زندہ جنگلی کبوتری میں سے کسی ایک یا زیادہ اشیاء کا صدقہ اپنی گنجائش کے مطابق دیں۔کم از کم سات ہفتے یا مسائل کے حل ہونے تک۔یہی صدقات زیادہ نحس اثرات محسوس کرتے ہوں تو جمعرات کے دن بھی شام کے وقت دے سکتے ہیں۔

### جواہر

نیلم' لاجورد' عقیق اور پکھراج استعمال کر سکتے ہیں۔ہیرا بھی زحل کے

تحت استعمال کرنے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ تاہم اس سارے عمل کے حوالے سے میں اِسے استعمال نہ کرنے کا مشورہ دوں گا۔ اس کے لیے ذاتی حساب لازم کروالیں ورنہ نقصان زیادہ بھی ہوسکتا ہے۔

پتھر اصلی اور معیاری ہونا چاہیے۔ تاہم اگر معیار زیادہ اچھا نہ ہو تب بھی پتھر داغی، ناقص یا ٹوٹا ہوا نہیں ہونا چاہیے۔ پلاسٹک یا چائنہ یا ہانگ کانگ کے جعلی، پلاسٹک یا مصالحے کے پتھر لینے سے بہتر ہے کوئی پتھر استعمال ہی نہ کریں۔ اس قسم کے جعلی جواہر آپ کی کیمسٹری میں کوئی مثبت تبدیلی نہیں لا سکتے۔

آتشی چال

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

بادی چال

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

آبی چال

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

خاکی چال

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

کل اعداد میں سے 30 تفریق کریں اور باقی کو چار سے تقسیم کردیں۔

تقسیم کرنے سے باقی قسمت ایک بچے تو خانہ 13 میں ایک کا اضافہ 2 بچے تو خانہ 9 میں ایک کا اضافہ اور اگر 3 بچے تو خانہ 5 میں ایک کا اضافہ کریں۔

## انگوٹھی مریخ

جنسی قوت، صحت، توانائی، جسمانی، حیوانی تحفظ، خاتمہ بیرونی اثرات اور ردسحر کے لیے اس کو بہت دفعہ تجربے کے بعد زود اثر پایا گیا ہے۔ یہ تانبے پر خاص اوقات میں خاص عمل کے تحت تیار کی گئی ہے۔ تانبے پر یہ خاص انگوٹھی ایک طویل عرصہ سے تیار کی جارہی ہے اور اپنے اثرات کے حوالے سے اس کو موثر پایا گیا ہے۔

# تسخیر موکل ذاتی

خالد اسحاق راٹھور

تسخیر موکل و ہمزاد کے یوں تو آپ نے کئی قواعد پڑھے ہوں گے اور شاید کسی ایک یا چند ایک پر عمل بھی کیا ہو۔ کون سا عمل درست ہے؟ کسی طرح کیا؟ کیا مشکلات پیش آئیں؟ اور کیا نتائج حاصل ہوئے؟ اس سے قطع نظر ذیل کی سطور میں موکل (ذاتی) کے استخراج کا ایک حقیقی، حتمی اور مجرب طریقہ تحریر کر رہا ہوں۔ اس کی تعریف کرنے کی بجائے عمل کی طرف آتے ہیں۔

## عمل تسخیر موکل ذاتی

- دائرہ قمری سے نام بمعہ نام والدہ کے اعداد استخراج کریں۔
- تمام اعداد کا میزان حاصل کریں۔
- بلحاظ مراتب ان اعداد کے حروف لے لیں۔
- جو حروف برآمد ہوں ان کے آگے ائیل کا اضافہ کردیں۔
- نام کے اعداد کو ضرب فی النفسہ دیں۔
- جو عدد آئے اس کی تعداد کے مطابق روزانہ حاصلہ اسم کا ذکر کریں۔
- ایک چلہ چالیس دن پر مشتمل ہے۔
- کسی مسئلہ کی صورت میں یہ ریاضت تین چلوں تک کی جاسکتی ہے۔
- عمل بلا اجازت نہ کریں۔ کیونکہ ایسے اعمال میں جان و مال کا خطرہ ہوتا ہے اور راہنمائی اشد ضروری ہوتی ہے۔ اجازت کے طالب اپنے مکمل کوائف بمعہ جوابی خط ارسال کریں۔ فون پر اجازت طلب نہ کریں۔

قارئین "تسخیر موکل ذاتی" کا مکمل قاعدہ بیان کردیا گیا ہے۔ کوئی دوست یہ پوچھنے کے لیے خط تحریر نہ کرے کہ کیا یہ قاعدہ مکمل ہے یا نہیں۔ یا آپ نے کچھ چھپا تو نہیں لیا۔ کچھ پوشیدہ تو نہیں --- بالکل نہیں --- یہ قاعدہ مکمل ہے۔ تاہم اگر پھر بھی کوئی بات جواب طلب ہو تو اپنے سوال جوابی خط کے ہمراہ ارسال کریں۔ ورنہ جواب سے معذرت۔

# آپ کا پتھر

خالد اسحاق راٹھور

☆☆☆☆☆

پتھر اور انسان کا تعلق شاید اتنا ہی قدیم ہے جتنا کہ انسانی ذہانت کی کہانی۔ اس طویل عرصے میں پتھر کبھی مادی افادیت کبھی روحانیت اور کبھی اپنی خوبصورتی کے باعث انسانی تہذیب کا ایک ناقابل فراموش حصہ رہے ہیں۔ انسان نے اپنی حفاظت اور شکار کے لیے سب سے پہلے پتھروں سے بنے ہتھیاروں کی ہی مدد حاصل کی۔ آگ سے روشناس کروانے کا سہرا بھی پتھروں کے سر ہی جاتا ہے۔ جہاں پتھر نے انسان کی حفاظت کا فریضہ انجام دیا۔ اس کو اپنے دشمنوں یعنی دیگر جان داروں پر غالب کیا اور اس کو شکار کرنے کی صلاحیت دی وہاں پتھروں کے ذریعے آگ جلا کر اس شکار کو پکا کر کھانے کی فراست بھی دی۔ روشنی کو منعکس کرنے اور پھیلانے کے لیے ایک عرصہ تک غاروں کے اندر پتھر استعمال ہوتے رہے۔

روحانی اور مادی ترقی کے ساتھ ساتھ انسان نے پتھروں کی مزید خصوصیات کا کھوج لگایا۔ ان کا استعمال انسانی خوبصورتی میں اضافے، مال و دولت کے حصول، تجارت کے مقاصد اور روحانی اور جسمانی قوتوں کو طاقت دینے کے ساتھ دوسرے انسانوں کی جان لینے کے لیے بھی استعمال ہونے لگا۔

## جواہرات

وہ پتھر جو عام پتھروں کی نسبت خاص خصوصیات کے حامل ہوتے ہیں اور خوش قسمتی یا حصول صحت یا روحانی اور طبی اُمور میں استعمال ہوتے ہیں حرف عام میں نگینے یا جواہر کہلاتے ہیں۔ یہ جواہر بلحاظ قیمت بھی مہنگے ہوتے ہیں۔ کمیاب، خوبصورت اور خاص کوالٹی کے جواہر عام آدمی ہی کیا بعض حالتوں میں اچھے خاصے دولت مندوں کی قوت خرید سے باہر ہوتے ہیں۔ تاہم جواہرات کی ایک بڑی تعداد کی قیمت اتنی ہوتی ہے کہ عام آدمی بھی ان کو خرید سکتا ہے۔

## نقلی و اصلی پتھر

پتھر ہمیشہ اصلی لینا چاہیے۔ گو نقلی پتھر ہمیشہ سے ہی بنتے چلے آرہے ہیں لیکن آج کل جدید سائنس کی بدولت نقل کے کام نے بہت ترقی کر لی ہے۔ اصل سے بہتر نقل دستیاب ہے۔ جو قیمت میں بھی کم ہوتا ہے۔ تاہم میرا مشورہ یہ ہے کہ ان نقلی پتھروں کے استعمال سے کوئی فائدہ نہیں اُٹھایا جا سکتا۔ سو زیادہ پیسے نہیں ہیں تو سستا پتھر خرید لیں لیکن ہو اصل۔ اگر اصل ہوگا تو اس کا فائدہ ہوگا ورنہ نہیں۔ نقلی پتھر ایسے ہی ہے جیسے آپ نے رنگ دار شیشہ یا پلاسٹک پہن رکھا ہو۔



## تفصیل جدول جواہرات بمعہ دیگر منسوبات

| بروج | عرصہ حکومت | حاکم کوکب | منسوبی حروف | منسوبی رنگ | منسوبی پتھر | دھات | دن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میکھ | 15 اپریل تا 14 مئی | منگل | ا، ل، ع، ص، ی | سرخ | مرجان، حجر الدم، عقیق یمنی، اوپل، یاقوت | تانبہ، لوہا | منگل |
| برکھ | 15 مئی تا 14 جون | شکر | ب، و | نیلا | الماس، ہیرا، در نجف، مرجان سرخ، موتی | پیتل، تانبہ | جمعہ |
| متھن | 15 جون تا 14 جولائی | بدھ | ک، ق | زرد، سرخی مائل | زمرد/ پنہ، برجد، پکھراج | پیتل، تانبہ | بدھ |
| کرک | 15 جولائی تا 14 اگست | چندرماں | ح، ھ | سفید، ہلکا نیلا | موتی، حجر القمر، پکھراج زرد، عقیق زرد، لہسنیہ، نیلم | ٹن | پیر |
| سنگھ | 15 اگست تا 14 ستمبر | سورج | م | سنہرا، اورنج | یاقوت، لعل، مانک، عقیق، مرجان، نیلم | سونا | اتوار |
| کنیا | 15 ستمبر تا 14 اکتوبر | بدھ | پ، غ | گہرا زرد | لاجورد، کارنیلین، زرقون، عقیق زرد، زبرجد، اوپل | ٹن | بدھ |
| تلا | 15 اکتوبر تا 14 نومبر | شکر | ر، ت، ط | ہلکا گلابی، نیلا | سنگ دودھیا، ہیرا، پکھراج، در نجف، لہسنیہ، مرجان | تانبہ، پیتل | جمعہ |
| برچھک | 15 نومبر تا 14 دسمبر | منگل | ظ، ذ، ض، ز، ن | گہرا سرخ | مرجان، عقیق سرخ، یاقوت، ہیرا | لوہا، تانبہ | منگل |
| دھن | 15 دسمبر تا 14 جنوری | برہسپت | ف | ہلکا ارغوانی | پکھراج زرد، زمرد، فیروزہ، لہسنیہ | ٹن، سونا، چاندی | جمعرات |
| مکر | 15 جنوری تا 14 فروری | سنیچر | ج، خ، گ | گہرا نیلا، سلیٹی | نیلم، گاؤ میدک، پلک، عقیق یمنی، موتی، در نجف | سونا، پلاٹینم | ہفتہ |
| کنبھ | 15 فروری تا 14 مارچ | سنیچر | س، ش، ص، ث، ٹ، ڈ | سیاہ | عقیق یمنی، نیلم | پلاٹینم | ہفتہ |
| مین | 15 مارچ تا 14 اپریل | برہسپت | د، چ | تیز سبز | لاجورد، سنگ یشب، پکھراج سفید، در نجف، لاجورد | ایلومینم | جمعرات |

# ملازمت کی تلاش

تحریر: حکیم ریاض احمد شہزاد، بھمبر

ایسے افراد جنہوں نے کسی محکمہ میں ملازمت کی درخواست دی ہوئی ہے۔ یا ایسے افراد جو ملازمت کی تلاش میں سرگرداں ہیں۔ یا جن کے پاس وسیلہ نہیں ہے اور اپنی ڈگریاں لے کر پھر رہے ہیں۔ جائیں تو جائیں کہاں والی بات ہے۔ یاد رکھیں جب وسائل نہ ہوں تو انسان کی پریشانی بڑھ جاتی ہے۔ اور مایوسی شروع ہو جاتی ہے۔ کہتے ہیں مایوسی گناہ ہے۔ پھر کیا کیا جائے۔ سوائے اللہ تعالیٰ کے آگے جھکنے اور گریہ زاری کے اور دعا مانگنے کیلئے اور کیا کر سکتے ہیں۔ روزی کا وعدہ تو اللہ تعالیٰ نے کیا ہوا ہے۔ وہ ضرور پہنچائے گا۔ وہ خود وسیلہ اسباب ہے۔ جب وہ اسباب پیدا کرتا ہے تو وہ وسیلہ بھی پیدا کر دیتا ہے۔ اس لئے یہ وظائف ہم کرتے ہیں۔ اور وسیلہ تلاش کرتے ہیں۔ اس میں ہی ہماری بہتری ہوتی ہے۔ بہر حال مایوس ہو کر بیٹھنے سے ہمیں روزگار حاصل کرنے کیلئے تگ و دو کرنی چاہیے۔ راہنمائے عملیات شمارہ ستمبر 2013ء میں ایک عمل ترقی رزق کا دیا تھا جو پڑھنے کا تھا۔ نہ معلوم کتنے لوگوں نے یہ عمل کیا۔ بہر حال مجرب اور آزمودہ عمل تھا۔ لیکن بات پھر یہی آجاتی ہے کہ اتنی محنت کون کرے۔ ہم پکی پکائی کھانے والے ہیں اور ناشکرے ہیں۔ اسی وجہ سے ہی تو ہمارے لیے پریشانیاں بڑھ جاتی ہیں۔ پھر شکوہ کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے جو چیز ہمیں نہیں مل سکتی ہے ہماری اُس کی طرف زیادہ توجہ ہوتی ہے۔ حالانکہ ہمیں معلوم ہے کہ اس چیز کو ہم حاصل نہیں کر سکتے۔ اس لئے کہ یہ ہماری پہنچ (دسترس) سے باہر ہے۔ پھر بھی کوشش کرتے ہیں جو کہ بے سود ہے اور بے وقوفی ہے۔ اور جو چیز ہمیں حاصل ہو سکتی ہے اور ہماری دسترس میں ہے۔ اس کی ہم کوشش نہیں کرتے۔ یہ بھی بے وقوفی ہے۔ جہاں تک ہو سکے کوشش ضرور کرنی چاہیے۔ باقی اللہ تعالیٰ کی رضا پر چھوڑنا چاہیے۔ یہ مجرب نقش خالد ہندی جنتری 2016ء میں دیا جا رہا ہے۔ انشاء اللہ آپ فائدہ اٹھائیں گے۔ آیت نمبر ۲، ۳ سورۃ طلاق نمبر ۲۸ ارشادِ باری ہے۔ **ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا (۲) ویرزقہ من حیث لایحتسب ومن یتوکل علی اللہ فھو حسبہ ان اللہ بالغ امرہ قد جعل اللہ لکل شئی قدرا۔**

ترجمہ: اور جو شخص ڈرتا رہے گا اللہ سے پیدا کر دے گا اللہ اس کے لیے نکلنے کی کوئی راہ اور رزق دے گا۔ اُسے ایسے طریقے سے جدھر اس کا گمان بھی نہ جاتا ہو اور جو بھروسہ کرے اللہ پر وہ اس کے لیے کافی ہے۔ بلاشبہ اللہ پورا کر کے رہتا ہے اپنا ارادہ بے شک مقرر کر رکھی ہے اللہ نے ہر چیز کیلئے ایک تقدیر۔

مثال

| | |
|---|---|
| نام طالب معہ والدہ کے اعداد | ۲۰۴۶ |
| مقصد ملازمت کے اعداد | ۵۱۸ |
| دو آیات کے اعداد | ۶۳۷۹ |
| | ۸۹۱۳÷۴ |
| باقی | ۱ |

چال نقش مربع آتشی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

مثالی نقش

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۳۵ | ۲۲۳۸ | ۲۲۴۲ | ۲۲۲۸ |
| ۲۲۴۱ | ۲۲۲۹ | ۲۲۳۴ | ۲۲۳۹ |
| ۲۲۳۰ | ۲۲۴۴ | ۲۲۳۶ | ۲۲۳۳ |
| ۲۲۳۷ | ۲۲۳۲ | ۲۲۳۱ | ۲۲۴۳ |

میکائیل

یاالٰہی فلاں بن فلاں کو ملازمت حاصل ہو۔

اگر کسی ادارے میں کسی عہدے پر درخواست دی ہو تو اُس ادارے اور عہدے کا نام لکھ دیں۔ بالا آفیسر کا نام بھی لکھ دیں۔

نقش تیار کرنے بعد ۶۳۷۹ مرتبہ آیات پڑھ کر دو عدد نقش لکھیں۔ ہر نقش پر دم کریں۔ ایک کو اپنے پاس اور دوسرے کو گھر دفتر، دوکان میں لٹکائیں۔ اپنے نام کے اعداد کے مطابق روزانہ ہر نماز کے بعد دونوں آیات پڑھتے رہا کریں۔ اس میں نام والدہ کے اعداد نہیں لینے ہیں۔ اگر نام سے اعداد زیادہ ہوں تو اعداد کو جمل صعید بنالیں۔ مثلاً

۲۰۴۶=۲۰۱۰ وسیط ہوئے۔

۲۰۱۰=۲۱۰ مرتبہ تعداد ہوگی۔ یہ صغیر ہوں گے۔

نوچندہ بدھ، جمعرات ساعت عطارد و مشتری میں تیار کریں۔ بخور کا استعمال کریں۔ بخور و خوشبو کی معلومات ادارہ سے معلوم کریں۔

تحریر: سید شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

# الہامات جفر اوج زحل

اوج زحل 2016ء میں تین مرتبہ آرہا ہے۔ اوج زحل میں طلسمی چراغ پیش کرتا ہوں۔ یہ طلسمی چراغ اوج زحل میں تیار کر کے پاس رکھیں اس کے موکل حاضر ہو کر کام کرتے ہیں۔ ہر کام میں فتوحات حاصل کرنے کیلئے شادی میں رکاوٹ دور کرنے کیلئے۔ محبت میں کامیابی کیلئے، یہ طلسمی چراغ بہت پر تاثیر ہے۔ ترقی دولت کیلئے، فراخی رزق کیلئے بہت پر تاثیر ہے۔ اس چراغ کو تیار کر کے اس کے ساتھ ریاضت کی جاتی ہے۔ اس کے عامل بننے کیلئے۔ ایک لاکھ پچاس ہزار مرتبہ درود شریف کا چلہ لگائیں۔ یہ چراغ وہ لوگ تیار کروائیں جن کا دل مضبوط اور ڈر وخوف نہ ہو، جن کے دل و دماغ میں ڈر یا خوف ہو یا نفسیاتی مریض ہو۔ وہ اس چراغ کو تیار نہ کریں۔ اس چراغ میں باقاعدہ موکل حاضر ہوتے ہیں اور کام کرتے ہیں۔ یہ ایک نعمت ہے۔ کسی جگہ دستیاب نہیں۔ اللہ پاک آپ سب کو عمل کرنے کی توفیق عطاء فرمائے اور روزانہ ہفتہ، بدھ اور جمعہ کے دن چراغ جلایا کریں۔ جلانے سے پہلے ایک لکڑی کا حصار کریں۔ تاکہ کسی قسم کی رکاوٹ یا پریشانی نہ رہے۔ موکلات کی ناراضگی اچھی نہیں ہوتی۔ وہ خواتین و حضرات جن لوگوں نے شرف مشتری اور شرف زحل میں حروف نورانی اور حروف ناطق کی زکات دی ہو۔ وہ اس کو تیار کر سکتے ہیں۔ اللہ پاک بہت برکات عطا کریں۔ آخر میں مجھ گنہگار سید شعیب الرحمٰن شاہ اور میرے صاحبزادے سید محمد ابو عبداللہ شاہ اور ادارہ "راہنمائے عملیات" کے بزرگوں کیلئے دعائے خیر کریں۔ اللہ پاک اس ادارے کو دن دوگنی رات چوگنی ترقی عطا فرمائے۔ اللہ پاک آپ سب کو عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

اوج مشتری میں اکثر ایسی الواح تیار کی جاتی ہیں جو دولت کیلئے پر تاثیر ہوں۔ خالد ہندی جنتری 2016ء کیلئے یہ عمل دستیاب ہے۔ یہ لوح بہت پر تاثیر اور چلتا ہوا عمل ہے۔ ترقی دولت اور ترقی فتوحات، کامیابی امتحانات کیلئے پر تاثیر ہے۔ کہیں دستیاب نہ ہوگا۔ خالد روحانی جنتری کیلئے عمل کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے

آیت اعداد کیمیائے سعادت

| | |
|---|---|
| دولت خاص | =5217 |
| مقصد فتوحات اعداد | =974 |
| طالب شعیب الرحمٰن | =712 |
| کل اعداد | =7903 |
| تفریق | =2340 |
| باقی | =5563 |
| تقسیم | =4. |
| باقی | =3 |
| تو خانہ نمبر 5 میں ایک کا اضافہ | |
| حاصل تقسیم | =1390 |

کو خانہ نمبر ایک سے خانہ نمبر 16 تک ہر خانہ میں 78 کا اضافہ کرنا ہے اور ساتھ میں اسم اعظم حلیم کا ورد کریں۔ اس طرح سے میزان چاروں اطراف سے درست آئیں گے۔ یہ لوح اگر خود تیار نہ کر سکے تو مجھ سے یا براہ راست ادارہ "راہنمائے عملیات" سے تیار کروائیں۔ آخر میں مجھ گنہگار سید شعیب الرحمٰن شاہ اور ادارے کے بزرگوں کیلئے دعائے خیر کریں۔ اللہ پاک بہت برکات دیں۔ بعد میں اسم اعظم مخفی یا فتاح یا عزیز نصر من اللہ و فتح قریب (450) مرتبہ پڑھا کریں۔

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

### ''تسخیر موکل کا زبردست عمل''

**عبارت عمل:**

عزمت واقسمت علیکم یا جبرائیل یا دردائیل یا رفتمائیل یا تنکافیل بحق یا بدوح یا بدوح یا بدوح۔

**طریقہ عمل:**

قارئین خالد ہندی جنتری کی خدمت میں آج ایک عظیم عمل آپ پر ظاہر کر رہا ہوں۔ یہ عمل ممکن نہیں کہ آپ کو کہیں یا کسی کتاب میں مل جائے کیونکہ ایسے صدری عمل آپ کو سوائے عامل استاد یا پھر کامل پیر فقیر کے پاس ہی ملیں گے چونکہ میں نے تہیہ کیا ہوا ہے کہ کتمان علم وعمل سے کام نہیں لوں گا۔ اس لیے میں مخفی رازوں پر سے پردہ اٹھا رہا ہوں۔ مجھے یقین ہے کہ عاملین وکاملین قدر کی نگاہ سے دیکھیں گے اور صاحب مضمون کے حق میں دعائے خیر کریں گے۔ اس عمل کو نوچندی جمعرات سے بعد از عشاء 3125 مرتبہ اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ اکتالیس روز تک پڑھیں لیکن عمل شروع کرنے سے قبل عامل اپنے اردگرد حصار کرلے اور خوشبودار بخورات روشن کرے۔ دوران عمل طرح طرح کے عجائبات نظر آئیں گے اور عامل کو خوف دلایا جائے گا۔ بعض اوقات خوفناک اشکال نظر آئیں گی۔ لیکن عامل دل میں ذرا بھی خوف نہ آنے دے بلکہ پوری یکسوئی وقوت ارادی کے ساتھ پڑھائی کرتا رہے۔ گیارہویں رات عامل کو ایسا محسوس ہوگا کہ زمین ہل رہی ہے اور ہر طرف آگ ہی آگ ہے۔ عامل کسی قسم کا خوف اپنے دل میں نہ لائے کیونکہ یہ سب کچھ حصار کے باہر ہوگا۔ یہ صرف آپ کو ڈرانے کے لیے کیا جا رہا ہے اس لیے ان سے ڈرنا نہیں چاہیے۔ اگر ڈر کر حصار سے باہر آگئے تو لینے کے دینے پڑ جائیں گے۔ اس لیے عامل پوری ہوشمندی سے عمل میں مشغول رہے۔ میرا کام پوشیدہ رازوں کا انشاء کرنا ہے اور محنت کرنا آپ کا کام ہے۔ عمل کے آخری روز موکل ظاہر ہوگا۔ لیکن عامل پہلے پڑھائی تمام کرے جب عمل مکمل کرلیں پھر موکل سے بات کر سکتے ہیں۔ وہ پوچھے گا مجھے کیوں بلایا ہے۔ اب آپ موکل سے کہیں کہ آپ سے دینی ودنیوی جائز کاموں کے لیے مدد کا طلبگار ہوں۔ پھر موکل آپ کی بات کا اقرار کرے گا۔ عامل موکل سے حاضر ہونے کا طریقہ پوچھ لیں۔ وہ آپ کو اپنے حاضر ہونے کا طریقہ بتا دے گا۔ جب بھی کسی کام کے لیے موکل کو بلائیں گے فی الفور حاضر ہو کر آپ کے جائز کام کرے گا۔ عمل میں کامیابی کے بعد پانچ کلو مٹھائی تقسیم کریں۔ عمل کسی معتبر عامل کی اجازت سے کریں تاکہ مکمل فائدہ ہو اور رجعت سے بھی محفوظ رہ سکیں۔

**پرہیز:**

دوران عمل آپ کو پرہیز جلالی وجمالی کرنا ہے۔

شروع کرتا ہوں اس ہستی پاک وبزرگ وبرتر کے نام سے جو احکم الحاکمین اور رحمان ورحیم ہے۔ اور لاکھوں ہدیہ درود وسلام پیش کرتا ہوں اس ہستی مکرم ومعظم کی بارگاہ پاک میں جو رہبر اعظم ہے کل کائنات کے لئے۔ عاملین وقارئین محترم! چند ماہ قبل میری صحت یابی کے لیے ''راہنمائے عملیات'' میں ایک اپیل شائع ہوئی تھی۔ جن لوگوں نے بھی اس حقیر فقیر کی صحت یابی کے لئے دعائیں فرمائی۔ ان سب کا شکر گزار ہوں۔ کوئی بیماری یا کسی قسم کا مرض نہیں ہے۔ تین چار ماہ قبل اچانک شدید ترین کمزوری کا حملہ ہوا اور اٹھنے بیٹھنے اور چلنے پھرنے سے معذور ہو گیا حتیٰ کہ نوبت یہاں تک پہنچ گئی کہ بستر پر سہارے کے بغیر اٹھنا اور باتھ روم تک سہارے کے بغیر جانا مشکل ہو گیا۔ اور اب یہ ہے کہ نہ زیادہ دیر بیٹھ سکتا ہوں اور نہ چل پھر سکتا ہوں اور بستر پر کچھ نہ کچھ کام کر لیتا ہوں۔ بحر حال میری جیسی عمر کے لوگوں کے ساتھ اس عمر میں کچھ نہ کچھ ہوتا رہتا ہے۔

اب آئیے اصل موضوع کی طرف جب میں خود ایسی حرکتیں دیکھتے ہیں تو افسوس ہوتا ہے کہ کیسے کیسے نااہل لوگوں نے روحانی علم سیکھا اور عوام کو بیوقوف بنا کر چند ٹکوں کی خاطر علم کی ناقدری ہی نہیں کی بلکہ توہین کی۔ حال ہی میں ایک صاحب کو دیکھا منہ میں پان دبا ہوا ہے۔ ایک خاتون تشریف لائیں انہیں اپنے حالات بتائے ان صاحب نے نہ کلی کی نہ منہ صاف کیا اور بال پین اٹھایا اور تعویذ لکھ کر دے دیا۔ تعویذ لکھتے وقت ان کا وضو بھی تھا یا نہیں؟ اللہ جانتا ہے یہاں سوچنے اور غور کرنے کی بات یہ ہے کہ ایسی ناپاکی کی حالت میں لکھا ہوا تعویذ جو بال پین سے لکھا گیا کیا اثر کرے گا۔ جب کہ روحانی اعمال کے لئے بہت شدید شرائط ہیں۔ ضرورت مند لوگوں کو ایسے پیروں فقیروں سے دور رہنا چاہیے۔ پاکستان میں اس وقت مستند ادارے موجود ہیں۔ اور ان میں نہایت مستند اور قابل اعتماد ادارہ ''راہنمائے عملیات'' ہے۔ ایسے ادارے سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔ اب آپ کی خدمت میں محبت کا ایک نقش پیش کرتے ہیں یہ نقش قمر سے منسوب ہے۔

اس نقش کی زکات اس طرح ادا کریں گے کہ چاند کی تاریخ میں جو پہلا پیر آئے خواہ کسی تاریخ میں ہو بعد نماز عشاء اگربتی جلائیں اور ایک تسبیح درود پاک پڑھیں اور درج ذیل نقش ایک سو نوے مرتبہ چالیس دن تک روزانہ لکھیں اور جاری پانی میں بہا دیں۔ آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ نقش میں لائن نہیں لگانا ہے۔

محنت کر کے فائدہ اٹھائیں اور ادارہ ''راہنمائے عملیات'' اور فقیر کو دعاؤں میں یاد فرمائیں۔

بدوح

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۱۸ |
| ۱۷ | ۱۵ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۱۹ | ۱۴ |

تمام تعریف اور حمد وثنا اس رب العالمین جل شانہ کے لئے جو رحمٰن و رحیم اور خالق ہے۔ لاکھوں ہدیہ درود وسلام نہایت عاجزوانکساری عقیدت ومحبت اور ادب احترام کے ساتھ اس ہستی مکرم ومعظم کی بارگاہ بے کس بے پناہ کے لئے۔ جسے اللہ رب العالمین جل شاۂ نے رحمت اللعالمین کا خطاب عطا فرما کر پوری کائنات کے لئے رہبرو راہنما مقرر فرمایا۔ ادارہ ''راہنمائے عملیات'' کے تمام ارکان اور قارئین محترم اور عامل حضرات کی خدمت فقیر کا سلام پہنچے۔

قارئین محترم! گذشتہ کئی ماہ سے کچھ نہیں لکھا وجہ وہی کہ بڑھاپا اور اس کی پیدا کی ہوئی مختلف بیماریاں کبھی بلڈ پریشر ہائی۔ کبھی سینہ میں انفیکشن، کبھی معدہ میں تکلیف ظاہر ہے کہ عمر اور بڑھاپے کی شدید کمزوری میں یہی کچھ ہوتا ہے۔ قارئین محترم آنا جانا پڑتا ہے۔ ایک جگہ ہم نے ایک تماشہ دیکھا اور دیکھتے ہی رہ گئے۔ جی ہاں جہاں ہم گئے تھے۔ ان صاحب نے اپنے دوعقیدت مندوں کو نقوش دیئے۔ دونوں نقش کسی لوح کی فوٹوسٹیٹ کاپیاں تھیں۔ ہمیں بہت حیرت ہوئی اور بہت افسوس اور صدمہ بھی ہوا کہ یہ جعلی پیر فقیر اور عامل چند ٹکوں کی خاطر مظلوم اور بے بس عوام کو بیوقوف بنا کر اپنا دین، ایمان اور آخرت خراب کررہے ہیں۔ ان نقوش سے پہننے والے کو کچھ فائدہ نہ ہوگا۔ ضرورت مند شخص اسی کی وجہ سے پریشان ہوتا ہے اور پیر صاحب نے جو کچھ دیا۔ اسے اس کا علم نہیں ہوتا۔ نتیجہ یہ کہ فائدہ نہ ہو تو کسی دوسرے پیر فقیر یا عامل کے پاس پہنچ گئے۔ جب دو چار جگہ پر نقوش لینے کے باوجود فائدہ نہیں ہوا تو روحانی علوم کو برا بھلا کہا اُسے پیروں فقیروں سے عوام کو دور رہنا چاہیے اور کسی مستند ادارہ سے رابطہ کرکے صحیح اور درست نقوش والواح حاصل کریں۔ اس وقت پاکستان کے تمام روحانی اداروں میں ''ادارہ راہنمائے عملیات'' سب سے ممتاز اور منفرد ہے۔ بہتر یہ ہے کہ اپنی تمام روحانی ضروریات کے لیے ''ادارہ راہنمائے عملیات'' سے رابطہ فرمائیں۔ ہر قسم کے کالے، نیلے پیلے اور سفلی عمل کے توڑ کے لئے نادرونایاب عمل پیش کررہا ہوں۔ عمل کی زکوۃ اس طرح ادا کریں کہ ہر روز بعد نماز عشاء اچھی قسم کی اگربتی (یہ اگربتی ادارہ راہنمائے عملیات سے اعتماد و یقین کے ساتھ حاصل کریں) جلائیں اور درج ذیل نقش روزانہ تین سوا کیس کی تعداد میں اور آٹے میں مکس کرکے جاری پانی میں جہاں مچھلیاں ہوں ڈال دیں۔ آخری چالیسویں آخری نقش لکھ کر کسی بھی شریں چیز پر آقائے کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی فاتحہ دے کر خود بھی کھائیں اور دوسروں کو بھی کھلائیں۔ نقش اور اس کے استعمال کا طریقہ کار ملاحظہ فرمائیں۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۲۱۴ (8 | ۲۰۲۰۷ (1 | ۲۰۲۱۲ (6 |
| ۲۰۲۰۹ (3 | ۲۰۲۱۱ (5 | ۲۰۲۱۳ (7 |
| ۲۰۲۱۰ (4 | ۲۰۲۱۵ (9 | ۲۰۲۰۸ (2 |

اصل نقش میں کونے میں دیئے گئے ہندسے چال کے ہیں۔ یہ ہندسے نہ لکھے جائیں۔ زکوۃ مکمل ہونے کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے اور ہر قسم کے سفلی جادو کے توڑ کے لئے ضرورت مندوں کو دے سکتے ہیں۔ اس کے استعمال کا طریقہ یہ ہے کہ گیارہ دن روزانہ ایک نقش پانی میں حل کرکے صبح آٹھ بجے سے دس بجے تک کے درمیان پلائیں اور ایک نقش گلے میں ڈال لیں۔ یہ نقش ہم نہایت محبت سے صاحبزادہ عبدالباسط راٹھور کی نذر کرتے ہیں۔ جو صاحبان ذوق اس کی زکوۃ ادا کرنا چاہیں۔ وہ اپنا پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ کے ساتھ تحریری طور پر اجازت لیں۔

نوٹ: عمل شروع کرنے سے پہلے اور آخر میں ایک تسبیح درود پاک ضرور پڑھیں۔

## جواہرات

| نام جواہر | کم سے کم قیمت |
|---|---|
| لاجورد | 1000 |
| مرجان | 1600 |
| فیروزہ (حسنی حسینی) | 4000 |
| فیروزہ (قمری) | 2700 |
| فیروزہ (نیشاپوری) | 6000 |
| مون سٹون | 1200 |
| اوپل | 3500 |
| زمرد | 6000 |
| یاقوت | 3000 |
| سنہلا پکھراج | 1000 |
| پکھراج | 2000 |
| پکھراج نیلا | 12000 |
| پکھراج کوکن | 10000 |
| سنگ مریم | 1000 |
| ایکوا مرین | 3000 |
| گاڈمیڈک | 1500 |
| بیری ڈوٹ | 4000 |
| نیلم | 2500 |
| لہسنیا | 1000 |
| عقیق | 500 |
| عقیق قمری | 5000 |
| ٹائیگر | 1000 |
| گارنٹ | 1000 |
| موتی | 1600 |
| فوکس/جیڈ | 1000 |
| زبرجد | 1500 |
| دانہ فرہنگ | 1500 |
| کوارٹز | 1500 |
| روز کوارٹز | 3500 |
| ایمتھسٹ (کٹیلا) | 2000 |
| موئے نجف | 1000 |
| موئے نجف (کلاں) | 3000 |
| در نجف | 1000 |
| سنگ موسیٰ | 3000 |
| بلڈ سٹون | 3600 |
| مقناطیس | 1500 |
| ہانک | 3000 |
| سنگ یشب | 4000 |
| سنگ حدید | 2500 |
| زہر مہرہ | 1500 |
| ترملین | 4000 |
| اونیکس | 1500 |
| سنگ ستارہ | 10000 |

# نقوش حب و بغض

تحریر: فقیر محمد افضل چشتی، ڈیرہ غازی خان

قارئین کرام خالد ھندی جنتری 2016ء اسلام علیکم! میری دعا ہے کہ نیا سال ادارہ راھنمائے عملیات پاکستان، عالم مومنین و مومنات اسلام کے لئے خوشیوں اور کامیابیوں کا سال ثابت ہو۔ آج اپنے دادا حاجی اللہ بخش زوار چشتی اور نانا حاجی نصیر بخش چشتی کے عطاء کردہ عملیات لے کر خدمت میں حاضر ہوں۔ عملیات کے شائقین حضرات کو یقیناً میری کاوش ضرور پسند آئے گی۔ جائز کاموں میں ان اعمال کی اجازت دیتا ہوں اور ناجائز کاموں میں یہ فائدہ نہ دیں گئے۔

## نقش برائے بواسیر

یہ نقش بواسیر کے لیے ہے۔ جس شخص کو بواسیر ہو۔ یہ نقش جمعرات کے دن لکھ کر مریض کے بازو پر باندھ دیں۔ انشاء اللہ صحت یاب ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

۴۱۴

## نقش برائے صحت

یہ نقش صحت یابی کے لیے ہے۔ اس نقش کو سوموار کے دن چاندی کی پتری پر کندہ کرا کر گلاب کے عرق سے دھو کر پئیں اور ایک نقش زعفران سے لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ بیماریوں سے نجات ہوگی۔ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گئے۔

| ی | ف | ا | ش |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۲۹ | ۱۱ | ۷۹ |
| ۳۸ | ۳ | ۷۸ | ۸ |
| ۷۷ | ۹ | ۳۱ | ۴ |

## نقش برائے واپسی مطلوب

یہ نقش واپسی کرانے کے لیے ہے۔ اگر کوئی بھاگ گیا ہو تو اسے بھی واپس کرایا جا سکتا ہے [illegible] اگر [illegible] گیا ہو تو اسے بھی بلوایا جاتا ہے۔ اس نقش کو سفید کبوتر کے خون سے لکھ کر اوپر سرخ ریشمی دھاگے سے باندھ دیں اور پھولدار درخت سے باندھ دیں۔ ایسے طریقے سے باندھیں کہ یہ ہوا میں ہلتا رہے۔ جیسے ہی تعویذ ہلے گا۔ مطلوب اور بھاگا ہوا واپس آجائے گا۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ درخت پر لٹکانے کے بعد یہ ورد کریں۔ انشاء اللہ کامیاب ہوں گئے۔ ورد یہ ہے۔ فلاں بن فلاں یا مفتح فتح یالخیر

| ۴۶۷ | ۴۷۰ | ۴۷۴ | ۴۶۰ |
|---|---|---|---|
| ۴۷۳ | ۴۶۱ | ۴۶۶ | ۴۷۱ |
| ۴۶۲ | ۴۷۶ | ۴۶۶ | ۴۶۵ |
| ۴۶۹ | ۴۶۴ | ۴۶۳ | ۴۷۵ |

## نقش برائے رہائی

اگر کوئی شخص قید ہو۔ ناجائز سزا کاٹ رہا ہو۔ اس شخص کو واپس لانے کے لیے اس نقش کو سفید چمڑے پر لکھ کر گوگل کی دھونی دیں اور قیدی کے سیدھے بازو پر باندھیں۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گئے۔ نقش یہ ہے۔

## لوح نورانی

روحانیات میں حروف مقطعات و نورانی کو غیر معمولی مانا جاتا ہے۔ اِن کے اسرار ہر کسی پر الگ طریقے سے منکشف ہوتے ہیں اور ہر ایک کا مکاشفہ و مشاہدہ اِن کی روحانیت کے حوالے سے الگ ہے۔ قرآن عظیم کی متعدد سورتوں کی ابتداء اِن سے ہوتی ہے۔ یہ اپنے اسرار کے ساتھ ہر سعد و نیک کام کے حوالے سے عملیاتی و روحانی موثریت کے حامل ہیں۔ کوئی بھی امر ہو اس کے لیے اِن کو مجرب و موثر پایا گیا ہے۔ صحت، نوکری، اولاد، شادی، سفر، بزنس، خوبصورتی، لطافت، ذہانت، یادداشت، اولاد، شہرت، ردسحر و بندش جیسے لاتعداد امور کے لیے اس لوح سے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔

# مفت مسائل کا روحانی وعملیاتی حل

ادارہ "راہنمائے عملیات" کے تحت معاشرے کے غریب اور مستحقین افراد کی مفت روحانی راہنمائی کے ساتھ ساتھ مفت روحانی علاج کا سلسلہ ایک طویل عرصہ سے جاری ہے۔ وہ تمام لوگ بھی جو نحس اثرات، جادو، بندش، رزق، صحت، اولاد یا کسی بھی اور مسئلہ کا شکار ہیں لیکن مالی تنگی کے باعث روحانی وعملیاتی حل کی گنجائش نہ ہونے کے باعث مایوسی اور پریشانی کا ہی شکار رہتے ہیں۔ روحانی وعملیاتی مدد کے لیے حسب سابق بالکل مفت ادارہ سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ آپ یا آپ کے آس پاس کوئی ایسا فرد، مرد یا عورت، یعنی کوئی بھی ہو، جو روحانی وعملیاتی مدد کا مستحق ہو، اس کو بھی آپ ہمارا حوالہ دے سکتے ہیں۔ اللہ کی مدد سے ہر مستحق ضرورت مند کی بلا معاوضہ خدمت کی جائے گی۔

مفت روحانی خدمت کے حوالے سے ضرورت مند ذاتی طور پر جمعہ اور ہفتہ کے دن ملاقات کر سکتے ہیں۔ (برائے مہربانی دفتری اوقات کی پابندی کریں تا کہ پریشانی نہ اٹھانی پڑے)۔ دور دراز کے شہروں میں رہنے والے جو خود نہ آ سکیں وہ اپنا مسئلہ خط کے ذریعے ارسال کر سکتے ہیں۔ یاد کے ساتھ جوابی لفافہ جس پر آپ نے اپنے گھر کا پتہ صاف ستھرا تحریر کیا ہو ضرور ارسال کریں۔

صرف ضرورت مند خواتین وحضرات ہی اس سہولت کا فائدہ اٹھائیں جھوٹ یا غلط بیانی کے ذریعے کسی اور کا حق کھانے کی کوشش نہ کریں۔

بلحاظ عملیاتی، روحانی و مؤکلاتی طاقت اور اثرات کے زحل اور مشتری فرد کو طویل عرصہ تک متاثر کرتے ہیں۔ وہ لوگ جو درج ذیل مسائل کا شکار ہیں اس سعد وقت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنے لیے نقش و لوح زحل تیار کر سکتے ہیں اوج زحل کن معاملات میں مفید ہے اس کی تفصیل ذیل میں تحریر ہے۔

- ☆ دفع نحوست و رجعت زحل، گھر اور کام کی جگہ پر نحوست کا خاتمہ۔
- ☆ خاتمہ ساڑھ ستی اور ڈھایہ وغیرہ۔
- ☆ روپیہ جمع نہ ہوتا ہو، ہاتھ میں آ کر نکل جاتا ہو، کشائش و وسعت رزق، خاتمہ بدحالی
- ☆ اصلاح پیدائشی زائچہ۔
- ☆ حصول و استحکام جائیداد/ مکان، زمین وغیرہ کا حصول، مقدمات میں کامیابی
- ☆ کاموں میں التوا، رکاوٹ، ناکامی اور پریشانیوں کا خاتمہ اور تحفظ۔
- ☆ لاعلاج امراض اور معاملات کے حل۔
- ☆ خلقت میں ناموری اور غلبہ۔
- ☆ میاں بیوی میں ناچاقی، علیحدگی، طلاق، دوستوں میں اختلاف کے خاتمہ کے لیے
- ☆ بزنس اور کاروبار کے استحکام، ترقی، کامیابی اور عروج کے لیے۔
- ☆ اعلیٰ پوزیشن، عہدہ اور مرتبہ کا حصول
- ☆ غربت، تنگ دستی، تناؤ اور رکاوٹوں کا خاتمہ، ملازمت کے تحفظ
- ☆ زحل کی دشا اور گردش میں زحل کے ناقص اثرات کا خاتمہ
- ☆ حکومت اور سیاست میں کامیابی اور عروج کے لیے۔
- ☆ تحفظ ہر قسم کے حالات و واقعات سے۔

### ھدیہ لوح شرف زحل

| | | | |
|---|---|---|---|
| کاغذ | عمومی | 1100 | xxx |
| کاغذ | ذاتی | 3000 | xxx |
| تانبا | عمومی | 2100 | xxx |
| تانبا | ذاتی | 6000 | xxx |
| چاندی/سکہ | عمومی | 4500 | 3/4gm |
| چاندی/سکہ | ذاتی | 10000 | 10gm |
| چاندی/سکہ | خصوصی ذاتی | 16000 | 20gm |
| سونا | عمومی | 30000 | 3gm |

